غمنامہ سُن چکا تو میرا مری زبانی
زنہار تو کسی سے کہنا نہ یہ کہانی

تو شورشِ جہان مین مُہرِ سکوتِ شب ہی
لوحِ طلسم ہی تو ٹوٹا تو بس غضب ہی

ہین سر بمُہر قدرت کے راز تیرے سر مین
اس میکدے کی کُنجی ہی تیری ہی کمر مین

مین ہون کلیم تیرا اور کوہِ طور تو ہی
نادر کے مالِ یغما مین کوہِ نور تو ہی

پروانہ مین ازل سے تیرے چراغ کا ہون
بچپن سے جرعہ کش مین تیرے ایاغ کا ہون

اے جامِ خوابِ راحت میرے قریب آجا
آنکھون مین میری ملجا دلمین مرے سما جا

یہ تھوڑی رات جو ہی کٹجائے مجکو سوتے
اور تازہ دم مین اُٹھون ایسا کہ صبح ہوتے

رکھدون طلسمِ بحرِ ظلمت کو توڑ کر مین
موتی کیطرح نکلون دامن نچوڑ کر مین

بس آنکھ بند کر کے خاموش ہو گیا مین
دو جھونکے ایسے آئے مجکو کہ سو گیا مین

---

# شاعری

مطبوعۂ رسالۂ مخزن لاہور بابتہ ماہ اکتوبر ۱۹۰۵ء

تو نے مجکو آہ کیون چھیڑا عروسِ شاعری
تجکو اک معذور سے امید تھی کس بات کی

حافظ و خسرو کی ہی تو صحبتین پائی ہوئی
مصحفی و میر کی آنکھین ہی تو دیکھی ہوئی

چاہتی ہی مجھسے کیا لائی ہی کیا میرے لیے
ننگ ہی مضمون جیدوناف کا میرے لیے

شاعری گانا ہی اتنا تو مجھے تسلیم ہی
یہ [۱] تو گانا بھی نہین ہی ناچ کی تعلیم ہی

چُبھ رہی ہین میرے دلمین یہ تری گلبازیان
کچھ بھلی لگتی نہین مجکو تری یہ شوخیان

کوئی بانکا کوئی ترچھا حسبِ مرضی ڈھونڈھ لے
لکھنؤ سارا پڑا ہی اور کوئی ڈھونڈھ لے

---

[۱] یعنی تغزل کی عاشقانہ شاعری۔

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

تو مرے قابل نہین ہی مین ترے قابل نہین
مجکو جو سامان ہین درکار وہ حاصل نہین

دن کو اک گلشن ہی جسمین پھول کچھ کانٹے ہین کچھ
رات کو اک آسمان اک چاند اور تارے ہین کچھ

سال پیچھے یا کبھی کالی گھٹا کچھ آگئی
لیکن اُس سے بھی طبیعت اب مری گھبرا گئی

میز پر کچھ جام - کچھ ساغر - کوئی پیمانہ ہی
یہ مرا سامان دلچسپی ہے یہ میخانہ ہی

بس یہ پونجی یہ اساسہ ہی ترے نوشاہ کا
میرے گھر مین گیا ہی مین ہون اور نام اللہ کا

سبزہ وگل کا جو باقی رہگیا ہی اک لباس
ماہ انجم کی جو اک چادر رہی ہی میرے پاس

کب تلک اُس جامہ کو پہناوٴن تجھے دھوکے مین
جسکی رنگت کہتی ہی اُڑ جاوٴنگی بو ہو کے مین

آہ! یہ سونے کی تجھیر انتیان اچھی نہین
یہ پُرانی تلکڑی کی بجلیان اچھی نہین

تیرے گیسو کو بساتا نافۂ مشک ختن
کان مین ہوتا ترے آویزۂ لعل یمن

کیا بتاوٴن تلک سے کوئی مدد تیری نہ کی
اور زمانہ کی کشاکش نے مجھے فرصت نہ دی

مین پنھا دیتا تجھے قدرت کے ہاتھونکا لباس[س]
یعنی سب پھولونکا گہنا اور پھولونکا لباس

پھول وہ پنجاب[لہ] کے اور یا اودھ کے بھی نہین
اُنکا رنگ اچھا نہین اور انکی بو اچھی نہین

چین کے[ٹہ] - اسپین کے - ٹرکی کی اور اٹلی کی پھول
خوشنما خوشرنگ خوشبودار تازے تازے پھول

ہند کی اک پاک دیوی مین بنا دیتا تجھے
اور گلرویان لندن مین بٹھا دیتا تجھے

× × × × × × ×

شاعرون کو روز اک نیا نئی درکار ہی
شاعری کو آئے دن اک تازگی درکار ہی

سیکڑون ملکون کی ہو شاعر ہوا کھائے ہوئے
اور ہو سیر و سیاحت کی سند پائے ہوئے

اُسکا دل کیا ہو بس اک اچھی نمایشگاہ ہو
جس مین قدرت کی ہر اک ایجاد خاطر خواہ ہو

سیر ہو - سامان ہو - تفریح ہو - گلگشت ہو
بحرِ بے پایان ہو ساحل ہو جبل ہو دشت ہو

یہ مناظر مجکو قدرت سے کوئی حاصل نہین
اک قفس مین مرغ ہی سینہ مین میرے دل نہین

---

لہ پنجاب سے اشارہ دہلی اور اودھ سے لکھنؤ - ٹہ ان ممالک کا گلاب مشہور ہے -

مانگتا شہباز و شاہین سے ہون شہپر مستعار کوئی لادے آہ مجکو تختِ اندر مستعار
دو گھڑی کر آؤن سیرِ ساحلِ پُرشورِ نیل دیکھ آؤن بالٹک کی پُرفضا خاموش جھیل
کھینچ لاؤن کوہِ آتشبار کی تصویر مین ہند مین روشن کرون سیلون کی تنویر مین
منتقل کردون مین امریکہ سے چاندیکا پہاڑ مشتعل کردون مین اک ایورسٹ کیا سارا پہاڑ
پاس سے دیکھون مین جاکر آبشارِ نیاگرا پونچھ لون دامن سے چشمِ اشکبارِ نیاگرا

× × × × × × × ×

آہ یہ یکسانیت اچھی نہین اوقات کی آفرینش اسمین ہوسکتی نہین جذبات کی
روز اک گلشن نیا ہو سیر کرنیکے لیے روز اک پیکر نئی ہو رنگ بھرنیکے لیے
مجکو فرسودہ مضامین تو پسندیدہ نہین غیر کے معشوق پر ہر گز مین گرویدہ نہین
اے سخنور! تو مری شیوا بیانی پر نہ جا تو مرے بحرِ طبیعت کی روانی پر نہ جا
بہہ رہا اس بحر مین خاشاک بھی در گل بھی ہے اس قفس مین زاغ بھی ہے بند اور بلبل بھی ہے
مین نے مانا لوگ کہتے ہین یہ چشمہ پاک ہے لیکن اسکی تہہ مین جھک کر دیکھ کتنی خاک ہے
جو مرقع کھینچ ڈالے مین نے وہ فرضی ہین سب کیسے اصلی - آہ! نقلی بلکہ در نقلی ہین سب
جانتا ہون حسنِ ہر پیکر کی اصلیت کو مین تازگی کو ڈھونڈھتا پھرتا ہون اور جدت کو مین
دشتِ غربت کو چلا ہون مین وطن کو چھوڑکر جاترا ٹیگس کی گنگا و جمن کو چھوڑکر

لیچلا جوشِ طبیعت بے سر و بے پا مجھے
مل رہیگا کوئی تو اللہ کا پیارا مجھے

---

سلہ وائٹ ماونٹ

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

# "چاکِ مزار"

مطبوعۂ اخبار "آزاد" ۱۵- فروری ۱۹۱۳ء

منشی سجاد حسین صاحب ایڈیٹر اودھ پنچ آزاد نے مندرجۂ ذیل عبارت مین اس نظم پر ریمارک کیا

"اس دفعہ ہم جناب نادر علیخان صاحب نادرؔ کی رباعیان"
"بغرض تفریح ناظرین و اظہار اصلاح طرز بیان و تخیل شاعرانہ"
"درج ذیل کرتے ہین - انسے معلوم ہوگا کہ آجکل کے موافق"
"مذاق شاعرانہ کیا اور کس ڈھنگ کا ہونا چاہیے اور شعرا کو"
"کس جانب توجہ فرمانا چاہیے"

بنے زیرِ زمین ہین تیرہ و تاریک تہخانے
شگاف اُنمین دیا ہی شوخیِ طبعِ سخنور نے
شعاعین پڑ رہی ہین ایسے ظرفونکی قطارون پر
اجل بھرتی ہی جنکو اور فنا دیتی نہین بھرنے

---

برس کر ابر نے اکبار جل تھل بھر دیے سارے
مگر سب رفتہ رفتہ اُڑ گیا وہ ابخرے ہوکر
جہان سے آکے فوآرے کا پانی پھوٹ نکلا تھا
وہان پھر جا رہا سبزے پہ بہہ کر نہر سے ہوکر

---

ہزارون گہرے گہرے نقش کھینچے کلکِ قدرت نے
مگر لوحِ زمین پر ہی اثر باقی کہان اُنکا
ہزارون غرق بیڑے ہوگئے اس بحر مین لیکن
سمندر کی سطح پر کوئی دکھلاوے نشان اُنکا

---

سیا کرتا ہی بوقلمون زمانہ سبزہ و گل سے
نیا جوڑا نیا جامہ زمین کے جسمِ عریان کا
قبائے قالبِ خاکی مین چاک آیا جہان کوئی
اجل دیتی ہی پیوندِ زمین کر کے وہین ٹانکا

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

بہارِ تازہ کی صورت نئی کینچل بدلتی ہی — کثافت سے ہی کوئی روح جب آلودہ رنگین ہوتی
قبا اُس نقرئی کھونٹی سے گرتی ہی مگر دیکھو — کس انداز متانت سے کہ آہٹ تک نہین ہوتی

---

کہ رنگ بادل کی کیا ہی اور بجلی کی چمک کیا ہی — بخاراتِ زمین کیون اُٹھ رہے ہے ہر دم ہوا پر ہین
یہ طبعیات اور سائنس کے ہین سب پروفیسر — کھڑے دیتے ہین اسپیچین سناتے اپنے لکچر ہین

---

بپا اُولِ رحمِ مادری خبر ہین سلامی کی — ندائین ہین حوادث کی اگر انکو کوئی سمجھے
کہ اس ہنگامۂ ہستی سے بچے ہو رہے واقف — ولادت وہ نہ سمجھے بلکہ اک اُفتاد ہی سمجھے

---

جھجک کر مرنیوالا بند کرلیتا ہی آنکھون کو — دکھاتی ہی اجل جب قبر اور یہ کھلکے ہنستی ہی
اِسی اِتنی جگہ مین تیرا ادفانی ٹھکانا ہی — اگر یہ جان دینے سے بھی ملجائے تو سستی ہی

---

سکوتِ شام مین جب تیرگی نے بند کین راہین — ہوا نے روک دی رفتار اپنی جب نیستان مین
فنا کا گونج اُٹھا ایک ایسا پُر اثر نغمہ — کہ آبادیِ عالم ملگئی شہرِ خموشان مین

---

غرض یہ وقت جب اِنسان پر آنے ہی والا ہی — تو اُسکو چاہیے پہلے ہی سے تیار ہو جانا
جب اِکدن قبر مین جانا ہی ٹھہرا تو یہ لازم ہی — بنا کر قبر اپنی آپ تکیہ دار ہو جانا

---

بنائین بوالہوس مر مر کے روضے اُن مقامون پر — جہان ہو کھیت سبزہ کا جہان پھولونکا خرمن ہو
اگر دایم بقا قسمت مین ہی اُس مرنیوالے کی — دلِ عالم مین جسکے خارِ حسرت کا نشیمن ہو

---

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

# پُرانی دنیا کا نیا انتظام

ایک مذاقیہ نظم مطبوعۂ "اودھ پنچ" ۸- مارچ ۱۹۰۶ء معہ فیصلہ و یک آخری بند از حضرت پنچ

## رفتم کہ کہنگی ز تماشا برافگنم
## در بزمِ رنگ و بو نمطے دیگر افگنم

ذرا کھول آنکھ او نیرنگِ غفلت کے تماشائی! ذرا کر غور اپنے دل میں او محوِ خود آرائی!
کہ کیون ہو ایک تو ہی ساقیِ بطرب کا شیدائی تجھی کو ایک کیون ہو انبساطِ بادہ پیمائی
ترے در پر کھڑا جو ہاتھ پھیلائے وہ سائل ہو
ارے تیرا ہی ایسا اُسکے سینے مین بھی اک دل ہو

سبب کیا ہو کہ رہنے کو ترے ایوانِ شوکت ہو تجھے کیا حق ہو جو حاصل تجھے سامانِ راحت ہو
میسّر تجکو یہ سب کرّ و فر کیون بے مشقت ہو تجھے بھی کیون نہ فکرِ رزق اور فکرِ معیشت ہو
ترے عشرت سرا مین شادیانہ روز و شب کیون ہو
مبارکبادیان کیون ہون نوا آہنگ طرب کیون ہو

خدا نے آسمان سے جب لٹائے خوان دولت کے زمین نے خوان جب دم میں دیئے الوانِ نعمت کے
فلک نے کھول جب چشمے دیئے بارانِ رحمت کے تو وہ سامان تھے اے بوالہوس اک عام دعوت کے
یہ منشا تو نہ تھا سب کو اکیلا تو ہی کھا بیٹھے
بٹورے ساری دولت اور تو تنہا دبا بیٹھے

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

غرضمندون سے تو کرتا حیا کر ہی بہت باتین — تجھے معلوم ہین اُنکے ستانیکی بہت گھاتین
جھڑک اُٹھا اسنا بیٹھا اُنھین بوجہ صلواتین — یہ احسانات ہین تیرے یہ ہین تیری مداراتین

تجھے قدرِ امن معلوم جب ہو جب پریشان ہو
اور اُس سائل ہی سے تو سائلِ یک پارۂ نان ہو

وہ ہندو ہی کہ عیسائی تجھے اُس سے عداوت کیون — اگر وہ غیر مذہب ہے تو تجھکو اُس سے نفرت کیون
غریبون واجب الرحم لئے اسدرجہ عونت کیون — بھلائی مین تجھے یہ امتیازِ قوم و ملّت کیون

تعصّب بیکسون آفت کے مارو لئے روا کب ہی
ارے اخلاق ہی سارے جہانکا ایک مذہب ہی

نظامِ سلطنت اب کارکُن ہی کثرتِ آرا پر — دیے ہی کان انِ جمہور کی فریاد و غوغا پر
نگاہین پڑ رہی ہین آجکل اس داب بیجا پر — وجہ کیا ہی رعایا کی حکومت ہو رعایا پر

خبر بھی ہی تجھے کیا عام راےونکا خلاصا ہی
کہ اس نظم و نسق سے انتظامِ جیل اچھا ہی

حکومت گو ندھر دے لانِ انہاے سلک ابتر کو — پرودے ایک ڈھلگے مین خزف کو اور گوہر کو
لگادے ایک ہی قیمت مین بلور اور پتھر کو — بٹھادے ایک ہی مسند پہ محتاج اور تونگر کو

کہ اتنی خودسری آنے ہی پائے کیون رعیت مین
کرے اب انتظام ایسا کہ ہون سب ایک حالت مین

رہے بس سلطنت نگران حیاتِ بامشقّت کی — وہی مالک رہے ہی ساری زراعت اور تجارت کی
کرتے املاک سبکی ضبط تا عادت ہو محنت کی — رعایا کے لیے حاجت ہی کیا ہی مال و دولت کی

لباس ہو سبھی ملتا رہے ہر اک کو ششماہی
کرے تقسیم دونون وقت کھانا مطبخ شاہی

نہو ٹکسالِ شاہی اور نہ سکّے ڈھیر گھر گھر ہون — نہ چوکیدار نوکر ہون نہ یہ پہرے مقرر ہون

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

حقیّت کے نہ جھگڑے ہون شکایت کے نہ دفتر ہون　　نہ طومارِ جرایم ہون نہ یہ ڈپٹی کمشنر ہون
مگر چھوٹی سی اک پولس ہو جو پہرہ بھی دے شب کو
وہی کھانا وہی کچھ دال دلیا بانٹ دے سب کو
نہ بازارین نہ دوکانین نہ گاہک ہون نہ بیوپاری　　نہ میوے بکنے پاوین اور نہ بکنے پائے ترکاری
غرض یک لخت کر کے ضبط باغاتِ زمینداری　　دو وقتہ پھل پھلاری بانٹ دین عمّالِ سرکاری
کسی کو یہ نہ حق ہو جو کہے ہمکو بڑا کر دے
وہی اُسکا ہو جو سرکار اُسکو ہاتھ اُٹھا کر دے
امیرون کے درِ دولت پہ نقّارہ نہ نوبت ہو　　مصاحب ہون نہ بہرے ہون نہ کوئی اہلِ خدمت ہو
لباسِ پُر تکلّف ہو نہ بزمِ عیش و عشرت ہو　　غرض مین کیا کہون جو اُنکی حالت اور جو گت ہو
انھین سرکار سے وردی جو تن پوشی کو ملتی ہو
وہ کیا ہو ایک کُرتا ایک غرقی ایک پگڑی ہو
بہت یہ سود کھانیوالے توندانے بڑھائے ہین　　بڑے ٹھسے سے یہ بیٹھے ہوئے مسند لگائے ہین
بہت اکڑے ہوئے ہین اور بہت مونچھین چڑھائے ہین　　بہت یہ ہاتھ پاؤن اپنے محنت سے بچائے ہین
کڑی پڑتی ہو جب دھوپ اور جب شدّت ہو گرمی کی
بھرے ٹھیلے یہ پتی مین چلائین ہات تیری کی
پڑے موقع تو یہ بیگار بھی بےعذر دیجائین　　ضرورت ہو تو جنگی کام بھی اِنسے لئے جائین
جہان چلتی ہون تلوارین یہی آگے کیے جائین　　برستے ہون جہان گولے یہی زد پر دھرے جائین
حکومت اِنسے جو کچھ چاہتی ہو کام لیتی ہو
کبھی جنگ اور کبھی جنگل مین اِنکو ہانک دیتی ہو
محل گھُد گھُد کے اونچے اونچے سب مسمار ہو جائین　　سکونت کے لیے بس بارکین تیار ہو جائین
سب اس یکسانیت کی زندگی مین بار ہو جائین　　حلیم الطبع نیک اطوار خوش کردار ہو جائین

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

نہ طمعِ مال و دولت ہو لٹیرے ہون نہ ڈاکو ہون
نہ قتلو ہون یہان پیدا نہ یان پیدا ہلاکو ہون

غرض قالین اور دریان بُنین سکاب خانو مین
رہین مصروف دن بھر صنعت و حرفت کی کامو نین

اِدھر تیار ہو کر مال جائے غیر ملکون مین
اُدھر تو ڑیکے توڑے آئین لدلد کر جہازو نین

چلے جب کار و بارِ ملک اِس خوش انتظامی سے
تو بچ جائے رعایا ہم رعایا کی غلامی سے

مگر اُسوقت شاعر۔ آہ یہ کس مد مین آئینگے
قصیدے کسکے لکھین گے کسے جا کر سنائینگے

سُنے گا کون انکی اور یہ کس سے داد پائینگے
کہان سے آئینگے مطرب کہ غزلین انکی گائینگے

یہ ہونیکا نہین دنیا کی محفل اِنسے خالی ہو
مگر تب شاعری بھی انکی شاید کچھ نرالی ہو

---

**اودھ پنچ** ۔ تجویز تو معقول ہو لیکن انقلاب عظیم ہے دنیا بالکل بیمزہ اور زندگی بالکل سیٹھی ہو جائیگی۔

**لہذا**

نہین جسطرح دنیا چل رہی ہی اسکو چلنے دو
سنبھالتی جاتی ہین تو مین انھین خود ہی سنبھلنے دو

اجی باجے بھی بجنے دو براتین بھی نکلنے دو
کسی صورت سے دل تو یار لوگونکا بہلنے دو

چمکنے دو اگر گھوڑے چمک اُٹھتے ہین باجون مین
کہ انکی باگ ڈورین ہین لیے ہون اپنے ہاتھونمین

# شعاعِ اُمید

یہ نظم "انجمن اخوان الصفا کاکوری" کے ایک علمی جلسہ مین پڑھی گئی اور اودھ پنچ مطبوعہ ۵ - جولائی سنہ ۱۹۰۶ء مین شایع ہوئی

زندگی کیا ہی بس اک دورِ تسلسل کا ہی نام
یہ امید ونکی سحر اور آہ یہ حرمان کی شام

اک سمندر کا سفر ہے ہمکو اس دن رات مین
تیرتی جاتی ہی کشتی نور اور ظلمات مین

ہٹ گیا پھر ابر اور پھر سایہ افگن ہو گیا
پھر اندھیری چھا گئی پھر روزِ روشن ہو گیا

اے امید! اے غم غلط کن!! اے مسرت آفرین!!!
اے متاعِ زندگی! اے مایۂ جانِ حزین!!

اے شعاعِ رہنماے کشتیِ بحرِ وجود!!!
کسقدر ہی قوت افزا دور سے تیری نمود

آہ کیا جانے کہان یہ یاس لیجاتی مجھے
راستہ گر روشنی تیری نہ دکھلاتی مجھے

تیرا نظارہ مجھے عمرِ دوبارا ہو گیا
ڈوبتے کو ایک تنکے کا سہارا ہو گیا

آہ وہ بیرحم موجین جو ابھی خونخوار تھین
اور گلا ہی گھونٹ دینے کو مرا تیار تھین

بیکسی پر میری وہ کچھ اسطرح سے رو گئین
خوف کی گہری سیاہی میرے دلسے دھو گئین

پھر اُٹھین موجون نے میرے منھ پہ جو چھینٹے دیے
کھُل گئین آنکھین غشی سے اور ہوش آیا مجھے

دیکھتا کیا ہون کہ مین مقصود کی منزل پہ ہون
سامنے ہی بحرِ مواج اور مین ساحل پہ ہون

یعنے جتنا ابرِ غم گھیرے ہوے اطراف تھا
تیرا اک دیدار اور طوفان سے مطلع صاف تھا

دل سے میرے محوِ دیرینہ مصیبت ہو گئی
کچھ خلش باقی رہی تھی وہ بھی لذت ہو گئی

جسطرح غربت مین پیاسا پاکے نہرِ آبِ شور
بیٹھ جاے پانون لٹکا کر وہین پانی مین اور

بھول جائے آبِ شیرینِ وطن کا ذائقا
وہ مے برف آب اور وہ شربتِ انگور کا

جسطرح صحراے افریقہ کا آوارہ کوئی
یا عرب کی منزلون کا جسطرح مارا کوئی

اک جگہ بھولی بھٹکی سر سبز پا جائے زمین
اور تھک کر چور ہو کر بیٹھ جائے وہ وہین

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

ٹھیک یون ہی تیرگیِ یاس مین مجکو سوا
کچھ بھیانک صورتون کے اور نظر آتا تھا کیا

اب کہ ہین پیشِ نظر میرے یہ پھولونکا چمن
یہ امیدون کا چمن یہ آرزوُنکا چمن

دل یہ کہتا ہے انھین پھولونکو مین دیکھا کرون
اور اسی سبزہ پہ رکھکر اپنا سر مین سو رہون

دست در دامانِ این گلہاے خوشبو میزنم
قمری این گلستانم فالِ نیکو میزنم

اے مرے آغوشِ دل مین کھیلنے والی امید
اے ہنسانے گدگدانے اٹھیلنے والی امید

اے مجھے ہمت دلانیوالی معذوری مین بھی
اے مجھے آمادہ کرنیوالی مجبوری مین بھی

اے مجھے ترغیب دینے والی ہر اک کام کی!
اے دکھانیوالی صورت سعی نیک انجام کی

مزرعۂ دہقان پہ رحمت کی تراوش تجھسے ہے
روحِ انسانی کی یعنی آفرینش تجھسے ہے

اُسکے بازو مین تجھی سے قوتِ پرواز ہے
قالبِ خاکی مین اُسکے تو ہی روح انداز ہے

اُسکی یہ تسبیح یہ تہلیل یہ صوم و صلوٰۃ
اور یہ سعیِ حصولِ مغفرت بعد از ممات

اُسکی یہ خوش نیتی اور اُسکے یہ اعمالِ نیک
کچھ نہوئے گر نہ تو آکر سناتی فالِ نیک

کشتِ عصیان پر ہوا جب تیری رحمت کا نزول
بجھ گئے دوزخ کے شعلے کھل گئے جنت کے پھول

اے ہنسانیوالی مجکو غم مین بھی روتے مین بھی
اے دکھانیوالی مجکو خواب خوش سوتے مین بھی

آج پر کیا تو نے اکثر دل مرا خوش کر دیا
اے صبا! پھولون سے تو نے میرا دامن بھر دیا

تو جب آئی ہے تو ہنستی اور ہنساتی آئی ہے
تو دعا دیتی مبارکباد گاتی آئی ہے

لیکن اے امید تو اتنا تو بتلادے مجھے
آنیوالی زندگی دیتی ہے کیون دھوکے مجھے

پچھلی مین ناکامیون کو بھولتا جاتا ہون کیون
اور آئندہ پہ مین پھولا ہوا بیٹھا ہون کیون

جسقدر گذرا ہے وہ تو سخت حسرت مند ہے
آنیوالا وقت کیون اسدرجہ خوش آیند ہے

کون جانے لیچلے کس راہ پر قسمت مجھے
یعنی دے عزت مجھے یا آہ دے ذلت مجھے

خاک ہو کر سرمۂ چشمِ سخندانان ہون مین
یا غبارِ دامنِ طوفانِ ریگستان ہون مین

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

چڑھ کے نظروں پر بنین جام مئے جامی یہ اشک
یا ہون گر کر شبنمِ صحرائے گمنامی یہ اشک

موتیون کا نرخ اب بازار مین اچھا نہین
کوڑیون کے مول کوئی پوچھنے والا نہین

لائے جنس بے بہا بھی ہم تو کیا لائے یہان
اٹھ گئے بازار سے گاہک تو ہم آئے یہان

اس ہجوم یاس مین دیتی ہو تو ہمت مجھے
اور کہتی ہو دکھا کر اک ورِ دولت مجھے

اپنے گھر کی چاردیواری سے باہر تو نکل
سامنے وہ قدر دان بیٹھے ہین انکے پاس چل

بس یہی تیری ادا ہمکو بہت خوش آئی ہو
تو نے اچھی شکل ہی دکھلائی جب دکھلائی ہو

خیر ولخوش کن تو ہی امید گو پوری نہو
آہ اس سے عمر کی کوئی گھڑی خالی نہو

زین بہارِ روح پرور بلبلِ دل شاد باد
یارب این معمورۂ امید را آباد باد

ہان مذاقِ اوج پیما ایک پرواز اور ابھی
اس نشاطِ زندگانی کا نہ ٹوٹے دور ابھی

دیکھنے والونکو رہجائے نہ حسرت دید کی
اک نظر انکو دکھا دون شکل بھی امید کی

× × × × × × × ×

دل مین امید ایک شمع رہنما دامن مین ہو
لیلیِ محمل نشین مجنون کے پیراہن مین ہو

ایک آلہ ہو کہ رکھتے ہی دلِ ماؤف پر
دوڑ جاتا ہو رگون مین اسکا تریاقی اثر

قیمت صد ملکِ ہند اک دانۂ گوہر مین ہو
قطرۂ سیلابیِ صد کشت اک ساغر مین ہو

اک گھٹا ہو آسمان پر جھومتی جاتی ہوئی
بحر مین موتی چمن مین پھول برساتی ہوئی

ایک نغمہ گو نجتا ہو گوش ناشنوا مین بھی
ایک بجلی کوندتی ہو چشم نابینا مین بھی

اک فسون ہو چاک کرکے جو کہ طبقاتِ زمین
کھول دیتا ہو تمامی معدنیاتِ زمین

اور کر دیتا ہو پردے آسمان کے پھاڑ کر
تختۂ فردوس آویزان محاذیِ نظر

ہو قفس مین ایک ایسا طائرِ شیرین بیان
جو کہ صدیون قبل ہو کرتا ہو پیشین گوئیان

اور پیشین گوئیان بھی کیسی؟ مال وجاہ کی
وصلِ منظورِ نظر کی۔ عیشِ خاطر خواہ کی

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

ایک شمعِ رہنما منزل یہ ہو رکھی ہوئی
یہ کرن سی پڑتی زمانہ پر ہی جسکی روشنی
آگے آگے راستہ رہرو کو دکھلاتی ہو وہ
اور اندھیرا پاکھ پیچھے چھوڑتی جاتی ہو وہ
دور سے آئی نظر اک موہنی آتی ہوئی
آتے آتے جب قریب آئی تو وہ کچھ بھی نہ تھی
پاس آکر ہوتی ہین معدوم امیدین مری
دیتی ہین دھوکھا مجھے موہوم امیدین مری
آہ اکثر دیکھکر مین تابشِ موہوم کو
ہو گیا ہون خوش کہ شاید یہ مری امید ہو
دیر تک مین اُسکے پیچھے دوڑتا پھرتا رہا
اور جب دیکھا تو وہ اک کرمکِ شب تاب تھا
تب اُن آنکھون مین جنھین امید تھی چمکا گئی
یاس و حسرت کی بس اک گھری اندھیری چھا گئی
آہ جب امید تو یون دیگئی دھوکھا مجھے
اشک بھر کر مین نے کس حسرت سی دیکھا ہی تجھے
اور جب ٹپکے مری آنکھو نسے آنسو خون کے
تیری تربت پر وہی تازے اچھوتے پھول تھے
اے مری خون گشتہ امید! اے مری کھوئی ہوئی!
اے زمانہ کی اندھیری قبر مین سوئی ہوئی!
میری لوحِ دل پہ کندہ سالِ رحلت ہی ترا
اور ہر آنسو مرا تابوتِ میت ہی ترا
عیش کے تجھسے کہین جلسے کہین ماتم کے ہین
رونیوالے ہنسنے والے سب ترے ہی دم کے ہین

خود مرتب ساختی خود درہم و برہم زدی
خود شدی دستان زن و خود سینہ از ماتم زدی

---

# "بہارِ ہند"

مطبوعہ رسالہ "زمانہ" کانپور بابتہ جنوری ۱۹۰۷ء

اے زراعت خیز ہند- اور آہ اے زرخیز ہند!
تیرا دستر خوان پیداوار ہی کتنا وسیع
دولتِ قارون اُگلتی ہی تری کشتِ خریف
رولتی ہی خرمنِ گوہر تری فصلِ ربیع

---

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

تیرے بندرگاہ پر یہ غیر ملکون کے جہاز
جو اوڑاتے ہین پھر یرونکی طرحسے اپنے مال

میری نظروہین در دولت کے ہین تیرے فقیر
اور پھیلاے کھڑے ہین اپنے دامانِ سوال

---

وہ عظیم الشان لندن وہ زیارت گاہ ہند
جگمگاتے ہین فلک پر جسکے قصر اور کنگرے

دورِ آبادی سے ہی اک ایسے مرشد کا مزا
صرف ہون جسکے تکلف مین مریدونکے ٹکے

---

اے بہارستان جذبات۔ اے خرابات خروش
سیرگاہِ سعدیِ شیراز و بزمِ والمیک

ہی خم و مینا مین تیرے خاکِ خسرو تہ نشین
اور مے احمر مین تیری خونِ سرمد ہی شریک

---

کتنے زندہ دل ہین وہ لوگ اور کتنے خوش نصیب
ہی اجازت جنکو تیری بزم ناؤ و نوش مین

اور وہ جو تیری شاخِ گل پہ نغمہ چھیڑ کر
سو گئے ہین سبزۂ خوابیدہ کے آغوش مین

---

# ایک مرحوم دوست کی تصویر

مطبوعۂ "زمانہ" بابتہ مارچ ۱۹۰۸ء

موت اک داغ اور دیگئی تو
جان تصویر کی بھی لے گئی تو

اُن لبون پر ہنسی خوشی نہ رہی
آہ اب اُنمین تازگی نہ رہی

ہین سبک دوشِ بارِ گویائی
اک خموشی ہزار گویائی

اسکی خاموشی کا یہ باعث ہی
یہ تماشائیِ حوادث ہی

بحرِ ہستی کے اک کگارے پر
سیل و امواجِ دہر سے بچکر

خاموشی اور سکوت مین ہی کھڑی
اور ہی طوفان کی سیر دیکھ رہی

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

شور ہنگامۂ جہانِ خراب — زورِ طوفان و کشتی غرقاب

ہا و ہوے ولادت و اموات — ازدحامِ جنازہ و بارات

خلق ہنگامہ جو مچائے ہی — اُسپہ کان اپنے یہ لگائے ہی

چھوڑ کر محفلِ خود آرائی — اب ہی دیوار سے تماشائی

کر چکی ختم عمر بھر کا کام — دیکھ لیتی ہی صرف گھر کا کام

جو لگا ہین کھین نقشے بھرنے کو — رہ گئین اب ریمارک کرنے کو

× × × × × × × ×

ٹھیک جس طرح کرمکِ ریشم — توڑ کر تار و پود ابریشم

بنکے تتلی ہوا مین اوڑتا ہی — عالمِ پُر فضا مین اوڑتا ہے

پھر پھراتا ہی وہ بہولون پر — بیٹھ جاتا ہی آکے پھولون پر

یون ہی تنگ آکے روحِ انسانی — چھوڑ کر اپنا قالبِ فانی

حور بنتی ہی باغِ رضوان کی — شمع بنتی ہی بزمِ امکان کی

آتی ہی قدسیون کی محفل مین — بیٹھی جاتی ہی آنکھ مین دل مین

کس ادا سے بنی ہوئی ہی مکین — سرِ دیوار شکلِ پُر تمکین

وہی کھوج اور جستجو ہی وہی — جھانکنے تاکنے کی خو ہی وہی

شوخیِ چشمِ فتنہ زا نہ گئی — مرنے والے تری ادا نہ گئی

دیکھنے مین ہی اسکے کتنا سرور — چشمِ نظارہ ساز ہی مخمور

شیشہ سے ہی شیشۂ تصویر — چاٹتی ہی نگہ سے تصویر

دیکھنے والے کی نظر کو دیکھ — رونیوالے کی چشمِ تر کو دیکھ

آنکھ مین ہی ٹپک رہا ہر آن — بادۂ کل و من علیہا فان

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

کیا عناصر کا چوکھٹا ٹوٹا | جسم خاکی کا رنگ کیا خاکا
زندگی جو ہی اک بڑا طومار | جو ہی پشتِ زمانہ پر انبار
اُسکی یہ مختصر عبارت ہی | یہ اُسکی سنہری آیت ہی
شکل پیشِ نظر ہی عبرت کی | چند سطرین ہین لوح تربت کی
ایک مصرعہ یہ شکل موزون ہی | لیکن اسمین وسیع مضمون ہی
اُکھڑی اُکھڑی وہ یادِ بچپن کی | باتین بھولی ہوئی لڑکپن کی
مدرسہ مین وہ دوستون کا ساتھ | ہم سبق اور ہمسنون کا ساتھ
وہ کتابین دبا کے جانا روز | کودتے ہنستے واپس آنا روز
پھر اُمنگون کے دلولونکے دن | وہ جوانی وہ حوصلونکے دن
پھر خلش وہ پرائی دولت کی | لذّت اپنی کمائی دولت کی
پھر پھپکنا وہ آرزوٗن کا | اک چمن سنّتون مرادون کا
اُسمین پھر کونپلین نکل چلنا | پھول چلنا پھر اُنکا پھل چلنا
ہائے یہ زندگی کے سارے کھیل | اور یہ سب موت کے بگاڑے کھیل
دفن اسی ایک پیرہن مین ہین | سب اسی کاغذی کفن مین ہین
کہنا تصویر اسے قباحت ہی | ننھی منّی سے ایک تربت ہی
اہلِ عرفان کی ہی زیارت گاہ | تھکے ماندون کی ہی یہ راحت گاہ
روح جب کسلمند ہوتی ہی | اسی جھولے مین آکے سوتی ہی

چپکے ہٹ آؤ شور وغل نکرو
سو رہی ہی غریب سونے دو

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

# ساقی نامہ سال نو
## یا
# پیر مغان کا لکچر

پرواز دوم و سوم از اودھ پنچ ۳- جنوری ۱۹۰۷ء

### پرواز دوم

ہان اے دنیا کے مزدورو | محنت اور مشقت والو
چندے والو اور بھک سنگو | پیٹ کے بھوکو- تن کے ننگو
برسون سے مین دیکھ رہا ہون | سب اور چپکا مین بیٹھا ہون
آخر یہ ہنگامہ کیا ہی | دیکھو جدھر اک شور بپا ہی
ہاے دنیا- ہاے دنیا | چولھے بھاڑ مین جاے دنیا
دنیا کو تم ہو کیا سمجھے | کوئی کھیل تماشا سمجھے
چندے لینا جلسے کرنا | اس حیلہ سے پیٹ اپنا بھرنا
کسنے کہا کہ ترقی ہے یہ ؟ | خدمت ملک اور قوم کی ہی یہ ؟
کیسی ترقی ؟ - کسکی ترقی ؟ | ہمت کیسی ؟- خدمت کیسی ؟
کیا ہی طلب ؟ اور کیا خواہش ؟ | کیا ہی کوشش ؟ گردش گردش ؟
گردش مین سب لوگ پڑے ہین | کل کے پرزے گھوم رہے ہین
گھوم رہے ہین پہیے گن گن | لیکن ہے اک محور ساکن
رازِ سکون محور سمجھو | پیر مغان سے آکر سمجھو
سمجھے وہی مضمون محور | حاصل جنکو سکون محور

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

وسعتِ دنیا خلوت اُنکی
بس اک ساغر نعمت اُنکی

محوِ ناو نوش ہین ہر دم
بھولے بیٹھے ہین دونون عالم

کوئی جاے کہین خواہ آئے
نائب آئے یا شاہ آئے

ہیضہ یا طاعون کہین ہی
اُنکو کوئی فکر نہین ہی

اُنکو مال اور دولت کیا ہی
عزّت کیا ہی ثروت کیا ہی

خواہش۔ نفرت وہ کیا جانین
سلب و ہرب کو جھگڑا مانین

مطلب کالی گھٹا سے اُنکو
باغ و بہار و فضا سے اُنکو

ذوق و شوق و امید و ارمان
خوف و خطر و یاس و حرمان

خوشبودار لذیذ غذائین
سیٹھی۔ بکھٹی۔ تلخ دوائین

تازے میوے تر ترکاری
ڈال کے ٹوٹے پھل پھلاری

لذت راحت و غم مجموعی
نوشش عیش و الم مجموعی

یعنی جو کچھ دنیا بھر مین ہی
سب کا نچوڑ اک ساغر مین ہی

اور وہ ساغر ہاتھ مین اُنکے
مست الست کن فیکن کے

شوکت عظمت ملک و تجارت
اپنی کمائی کی یا لذّت

جتنی غرض بہبودگیان ہین
اُنکے لیے بیہودگیان ہین

فلسفہ اُنکا کتنا اچھا
اچھا اور نہ بدلنے والا

اُنسے پوچھو دنیا کیا ہی
اور مادّہ اُسکا کیا ہی

ساغر وہ اک دکھلا دینگے
اور تمھین وہ سمجھا دینگے

ذرہ ذرہ جسم و جان ہی
قطرہ قطرہ روحِ روان ہی

## پرواز سوم

لانا ساقی ساغر لانا
اور لبا لب بھر کر لانا

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

آہا کالی گھٹائین آئین
ٹھنڈی ٹھنڈی ہوائین آئین

پیارے حور کے بچے ساقی
مے دے میرے اچھے ساقی

دور سے مجکو دکھاتا کیا ہی
ہان ہان دیکھی - دیدے دیدے

آہا کیسی لال بھبوکا
کتنا پیارا رنگ سبو کا

اور ذرا چھلکا دے ساغر
آنکھ سے میری لگا دے ساغر

جھوٹ ہی مین کیون کرتا توبہ
مین اور توبہ - توبہ توبہ

جسدن مسجد سے نکلا ہون
تب سے قسم لے پھر جو گیا ہون

دَیر و حرم سے واسطہ مجکو
قاضی و مفتی سے کیا مجکو

اچھا ہون یا جیسا ہون مین
بندۂ بے زر تیرا ہون مین

بیشک مدت کے بعد آیا
کیا کھون موقع مین نے نہ پایا

موقع کیا کچھ پاس نہین تھا
لالہ سانولداس نہین تھا

ورنہ قرض ہی کچھ لے آتا
خالی ہاتھ مین کیسے آتا

مین نے ابھی سہ ماہی پائی
فوراً بگھی بند منگائی

سیدھا تیرے پاس ہون آیا
چوک سے ساتھ کباب بھی لایا

دیکھ یہ سکّے - دیکھ یہ ساورن
دیکھ یہ میری جیبین - کھن کھن

ساقی آج چھکا دے مجکو
جتنی پیون پلوا دے مجکو

ڈر کیا روپیہ والا ہون مین
آج امیر الامرا ہون مین

گھر مین بیشک فاقہ ہوگا
لڑکا بھوکھون روتا ہوگا

لیکن اونہہ - کوئی کب تک ترسے
پیچھا ہی نہین چھٹتا گھر سے

روز کا نون اور روز کی لکڑی
چڑیا تو گئی جان سے اپنی

اپنا منھ کوئی کیسے سی لے
اکدن تو کوئی جی بھر پی لے

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

لانا پورٹ اور لانا وسکی رکھدے میرے آگے گشتی
بھر دے ہان اک ساغر جھٹ پٹ پی گیا اسکو تو مین غٹ غٹ
جلدی اور اک ساغر بھرنا لیکن برف ملا کر بھرنا
آہا اِذا ئقہ کتنا اچھا میٹھا میٹھا ٹھنڈا ٹھنڈا
اور دے ساقی اور دے ساقی جلدی دے فی الفور دے ساقی
ہان اب ساقی مین گرمایا میرا دماغ اب چکر کھایا
لے اب مجکو سنبھال چلا مین یعنی اوج پذیر ہوا مین
ابر پہ ہون مین بیٹھا گویا جھول رہا ہون جھولا گویا
اوڑتا ہون اب تتلی بنکر تارا بنکر ٹڈی بنکر
چھپ گیا اب مین کالی گھٹا مین ہو گیا غائب نیلی فضا مین
لے اب آگے بڑھتا ہونمین چوتھے فلک پر چڑھتا ہونمین
عیسیٰ سے ہون ہاتھ ملاتا اُن سے بھی ہون آگے جاتا
کرسی پر جا بیٹھا ون سے اوڑ گیا بام فلک پرزن سے
تیر چکا اب بحرِ فنا کو چھُتنا ہون انوار بقا کو
آہا یہ گلشن ہے کسکا پھولا پھلا یہ چمن ہی کسکا
کیسی نشاط انگیز مہک ہی پیاری کیا قندیل فلک ہی
اُسمین دراز اب ہوتا ہونمین آتی ہی نیند اب سوتا ہون
اب نہین اپنی خبر ہی مجکو کچھ نہین آتا نظر ہی مجکو

اتنا کہہ سکتا ہون کہ کہین ہون
لیکن ایسا ہون کہ نہین ہون

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

# آہ یہ ہوگا ؟

مطبوعۂ مخزن ماہ اگست ۱۹۰۷ء

ذیل کی نظم کی بنیاد اس تھیوری پر ہے جو ثابت کرتی ہے کہ ہر شخص کی ایک خاص دنیا ہوتی ہے جو اُسکے ساتھ پیدا ہوتی اُسکے قدم بقدم چلتی اُسکے وسعت معلومات کے ساتھ وسیع ہوتی اُسکے انحطاط کے ساتھ رو بہ انحطاط ہوتی اور یہانتک کہ اُسکی موت کے ساتھ ہی تنگ وتاریک ہوکر اُسکی قبر بنجاتی ہے۔ مین نہین کہ سکتا کہ حکما کا خیال اس تھیوری پر بھی کبھی پہونچا ہے اور نہ مین نے کسی کتاب مین دیکھا۔ بلکہ میرے دل مین یہ خیال ازخود پیدا ہوا اور اُس خیال کے ساتھ ہی مین نے اُسکو نظم کرلینا زیادہ دلچسپ خیال کیا۔

نادر

اے فضائے آسمان اے وسعتِ پہنِ زمین! پھیلتے جاتے رہے اب تک مرے بچپن سے تم
رفتہ رفتہ شہر ملک اور ایک دنیائے وسیع بنگئے ہو میرے گھر کے مختصر آنگن سے تم
میرے دروازہ پہ تھا جو ایک چھوٹا سا چمن ہوگئے صد باغ و صد صحرا اُسی گلشن سے تم
لے اُڑے کو دامنِ شب اور گریبانِ سحر اک گریبان سے مرے اور اک مرے دامن سے تم

وسعتِ ہستی کا باعث ہے مرادودِ جگر
ہوگیا اتنا کشادہ یہ غبارہ پھولکر

لیکن اب تو سب قویٰ ہونیلگے میرے ضعیف دائرہ حدِّ نظر کا ہوچلا اب تنگ وتار
وسعتِ ہستی مری نظروں مین کم ہونے لگی تنگ تر ہونے لگا میرے لیے اب روزگار
آہ اُسی دنیا مین جسمین دوڑتا پھرتا تھا مین دو قدم چلنے کو بھی بیٹھا ہون اب معذور وار
اور اب نزدیک ہے وہ دن کہ دنیا یے وسیع تنگ ہوتے ہوتے بنجائے مرا کنجِ مزار

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

لیکن اُس حالت مین یہ دل میرا کیا ہو جائیگا
یہ بھی کیا معدوم کیا یہ بھی فنا ہو جائیگا

تنگیِ کُنجِ لحد کا تو سبب مجھے کچھ غم نہین
ہان کھٹک جاتا ہی کانٹے کیطرح سی اک خیال

کیا مرے دلکی یہ وسعت اسقدر گھٹ جائیگی
عارضِ ہستی پہ بنجائیگی اک بار یک خال

اُسکا استقلال کیا بس اسقدر رہجائیگا
جسپہ ہونے اور نہونے کا رہیگا احتمال

ہمت عالی بھی کیا اسدرجہ ہو جائیگی پست
ذرّۂ صحرا بنے گی اور ہو گی پائمال

آہ یہ ہوگا ؟ تو للہ اے فرشتے موت تجھے
جان لیلے دل مرے سینہ سی لیکن مت نکال

قبر مین کو نین کی حاصل فراغت ہی مجھے
دل اگر ہی میرے سینہ مین تو راحت ہی مجھے

---

# جلوہ گاہ دنیا

مطبوعۂ رسالۂ زمانہ ماہ فرور می ۱۹۰۶ء

عجب ترکیب سے رکھی ہی صانع نے بنا اسکی
کہ صدیان ہوگئین اک اینٹ بھی اسکی نہین کھسکی

لگی رہتی ہی آمد رفت جس مین روز جس تس کی
وہی رونق ہی جسکی اور وہی دلچسپیان جسکی

خدا جانے یہ دنیا جلوہ گاہِ ناز ہی کسکی
ہزارون اُٹھ گئے لیکن وہی رونق ہی مجلس کی

کچھ اس حکمت سے ہی ترکیب ہمین طبع یا بسکی
کہ آ پہونچا اُدھر جاڑا اگر گرمی ادھر کھسکی

بس اک دورِ تسلسل ہی بہار اسکی خزان اسکی
وہی چہتون ہی بلبل کی وہی آنکھین ہین نرگس کی

خدا جانے یہ دُنیا جلوہ گاہِ ناز ہی کسکی الخ

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

بساطین اُٹھ گئین بچھ بچھ کے دارا و سکندر کی
صفین برہم ہوئین جم جم کے خاقان و قیصر کی
جہان تھی نورتن کل تک بکرماجیت و اکبر کی
وہان اجلاس کونسل کر رہی ہی اب گورنر کی
خدا جانے یہ دنیا جلوہ گاہِ ناز ہی کسکی الخ

یہ دُنیا کیا ہی پُتلی گھر کا کوئی کارخانہ ہی
نئے پُرزے بدلتا جسمین آئے دن زمانہ ہی
نیا تیار ہوتا مال اور ہوتا روانہ ہی
نیا ہر روز بانی ہی نیا ہر روز دانہ ہی
خدا جانے یہ دنیا جلوہ گاہِ ناز ہی کسکی الخ

ٹرین اک جا چکی ہی اور ابھی اک جانیوالی ہی
ابھی اک کھیپ آئی اور ابھی اک آنیوالی ہی
نئی شکلین یہ آئے دن ہمین دکھلانیوالی ہی
نئی دلچسپیو ںسے روز دل بہلانیوالی ہی
خدا جانے یہ دنیا جلوہ گاہِ ناز ہی کسکی الخ

بہت سامان عشرت درہم و برہم بھی ہوتے ہین
بہت جلسے خوشی کے آئے دن قایم بھی ہوتے ہین
جنھین ہین عیش کے سامان اُنکو غم بھی ہوتے ہین
جہان بجتے ہین نقارے وہان ماتم بھی ہوتے ہین
خدا جانے یہ دنیا جلوہ گاہِ ناز ہی کسکی الخ

سخندان اُٹھ رہے ہین اور محفل جمتی جاتی ہی
نئی کھیپ آتی ہی اور دھوم وہ اپنی مچاتی ہی
بہار اس باغ کی ہر وقت تازہ رنگ لاتی ہی
نئی کھینچ کر شراب اس میکدے مین روز آتی ہی
خدا جانے یہ دنیا جلوہ گاہِ ناز ہی کسکی الخ

خم و مینا مین تلچھٹ کیا کہ اک آخور باقی ہی
مگر مستون کے دل مین شوق ابھی بیطور باقی ہی
اِدھر غل ہی کہ ہان پیر مغان کچھ اَور باقی ہی
اُدھر اک شور برپا ہی ہمارا دور باقی ہی
خدا جانے یہ دنیا جلوہ گاہِ ناز ہی کسکی الخ

زمانہ روز لاکھون کے گلے کٹوائیگا یون ہی
پیے گا خون یون ہی اور کلیجے کھائیگا یون ہی
زمین پھولے گی اور خون آسمان برسائیگا یون ہی
یہی ہوتا رہا ہی اور ہوتا جائیگا یون ہی
خدا جانے یہ دنیا جلوہ گاہِ ناز ہی کسکی الخ

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

# مرحومہ کی یاد مین

مطبوعۂ "رسالۂ مخزن" بابت اپریل ۱۹۰۸ء

ذیل کی نظم جادو بیان ٹامس مور کی آیرش ملاڈیز سے (Irish Melodies.) ایک مختصر اور پرغم نظم کا ترجمہ ہے۔ اس ترجمہ کو ہم اُردو علم ادب کے فاضلون کی خدمت مین نہین بلکہ اُن سوگوارون اور مصیبت کے مارون کی خدمت مین پیش کرتے ہین جنکو قسمت نے کوئی ایسا ہی صدمہ پہونچا کر ہمیشہ کے لیے مغموم کر دیا ہے اور جنکے دل دماغ ایسے پرغم تخیل مین شریک ہونے کے لیے ہر وقت تیار رہتے ہین۔ ہان اُنھین کی خدمت مین یہ نظم پیش کیجاتی ہے اور وہی مصنف کے پاک خیالات اور مترجم کے پرغم جذبات کی قدر کر سکتے ہین۔

نادر

رات کے پچھلے پہر روتی ہین جب چشمِ نجوم — الفتِ دیرینہ کے وادی مین اُڑ جاتا ہون مین
اور اُس وادی مین مرحومہ جو یاد آتی ہو تم — محو ہو جاتا ہون کچھ ایسا مزا پاتا ہون مین

---

وہ مکان وہ قصر وہ تم وہ تمھاری حسرتین — وہ گلے۔ وہ عذر وہ گذری ہوئی چپیان
دیر تک کرتا ہون مین یاد۔ آہ اُن ایام کو — ہاے وہ راتین کہان وہ دن کہان وہ تم کہان

---

اُس سکوت اس محویت مین پھر یہ آتا ہی خیال — روحین منڈلاتی ہین گر اوج فضا عرش پر
اور جھکر آتی ہین اس خاکدانِ عشق مین — تاکہ دیرینہ علائق دیکھ لین پھر اک نظر

ق

شاید آجائے تمھاری روح بھی اور یہ کہے — کیا بتاؤن جنت الماوٰی مین مین کیسی ہی

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

اس جدائی مین جو ہا میرا تمھارا ایک حال
تم یہان روتے رہے اور مین وہان روتی رہی

---

پھر سراپا شوق ہو کر وہ غزل گاتا ہون مین
تم جو تنہائی مین چپکے چپکے گاتی تھین کبھی
گو نجکر جب نغمہ ٹکراتا ہی تو کہتا ہون مین
یہ تمھاری روحِ مضطر آتی ہی گاتی ہوئی

---

یہ لب و لہجہ وہی ہی یہ سُریلا پن وہی
لیکن اب اسمین تو کچھ کچھ ضعف کا انداز ہی
اور پھر کچھ سوچکر پہچان کر کہتا ہون مین
یہ وہی آواز ہی بیشک وہی آواز ہی

---

# کہان مین جا کر رہون ؟

مطبوعۂ "مخزن" جنوری ۱۹۰۹ء

کہان مین جا کر رہون ؟ کہ مجکو
سکون حاصل کوئی گھڑی ہو
نجات ہو شورش جہان سے
بچون ضرر سے۔ بچون زیان سے
بری نگہ سے بری زبان سے

نہ دل مرا بستیون مین بہلے
نہ سیرِ صحرا سے مجھے خوش آئے
نہ شاد مین بزمِ یار مین ہون
نہ دل شگفتہ بہار مین ہون
غرض عجب خلفشار مین ہون

اگر رہون جا کے دُور بَن مین
شگفتہ پھولے پھلے چمن مین
تو بادِ صرصر کی گل فشانی
نہین ہے دل پرکم از گرانی
وہان بھی مفقود شادمانی

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

وطن مین پابندیان وطن کی نہین کم از لذت اسیری
بعینہٖ جیسے کوئی قیدی جو تال پر اپنی بیڑیون کی
تھرک رہا ہو وہ گت ہی میری

جو مال و دولت کما کے بھر لون یہ ٹھانکر خوب چین کر لون،،
تو کاہشون سے کہان مفر ہے کہ خلق مرنے کی منتظر ہے
غرض یہ سودا بھی دردِ سر ہے

اگر کسی سے مین دل لگاؤن کسی حسین نازنین کو چاہون
تو چاہنے کا ہے یہ نتیجا کہ اک سر اور صد ہزار سودا
خراب۔ خستہ۔ ذلیل۔ رسوا

کسی سے رکھون اگر نہ مطلب تو کام دنیا کے بند ہین سب
ملون تو ملنا ہے کاوشون مین کچھ اُسکی کچھ اپنی خواہشون مین
غرضکہ ہے جان کاہشون مین

کوئی ہے بیکار مجھ سے شاکی کوئی ہے بیوجہ میرا بیری
سکوت مین اُسکو اور جرأت مقابلہ سخت ہے جہالت
غرضکہ ہر طرح ہے مصیبت

یہ عرصۂ کارزارِ ہستی بساط ہے تازہ کشت وخونکی
لڑون تو دنیا مرے مقابل جو بھاگ نکلون تو سب مین بُزدل
غرض یہ بازی بھی سخت مشکل

ملازمت مین یہ ہے خرابی کہ میری عادت ہے صاف گوئی
مجھے خوشامد سے سخت نفرت وہان ہے اسکی بڑی ضرورت
غرض بسر کی نہین ہے صورت

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

کہان ملے مجکو دوست ایسا جو ٹھیک ہو ہمخیال میرا
کہ مثل آیئنہ جسکا باطن دکھا دے اُسکے سبھی محاسن
نہین تو ہے میل غیر ممکن

مین رہ کے دنیا مین ترکِ دنیا کرون - یہ ممکن نہین ہے حاشا
بفرضِ امکان جوگ لون مین سہاگ کو چھوڑ دن سوگ لون مین
تو جان کو اور روگ لون مین

مین کیا کرون تخت و چتر لیکر کہان رہونگا مین تاج دیکر؟
اسی جہانِ خراب مین ؟ - تو مین صاف کہتا ہون ہمصفیر
مرا سلام ایسی زندگی کو

مرے لیے تنگ یہ زمین ہی مرا ٹھکانا کہین نہین ہے
نہ دنکو باغِ بہار مین ہو نہ شب کو آغوشِ یار مین ہو
جو ہے تو گنجِ مزار مین ہے

---

# بہارستان ربیع

کتنی خوش آیند ہی یہ ہند کی فصلِ ربیع جبکہ کوسون لہلہاتے کھیت ہین اجناس کے
چھان مارو کرہ عالم کی ساری سرزمین پھول پھل ہمنے کہین پائے نہ اِن بو باس کے

---

کٹ گئے خرمن لگ گئے اجناس کے ہر گھر مین ڈھیر بھر گئے غلّون سے گھتّے اور بازار ین تمام
کسقدر خوش ہی ہر اک دہقان اور ہر کاشتکار سال بھر کھانیکا اُسکے ہوگیا جب انتظام

---

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

کیا بھلی راتین ہین کیا خوش وقت ہے جب چارون طرف　　بج رہی ہین ڈھولکین اور گونجتی ہین تالیان
پھر بیاہو نگی لگن رکھتی ہوئی آئی ربیع　　پھر ہین گھر گھر شادیان گھر گھر مبارکبادیان

---

پیٹ بھر کر آپ جو دو وقت کھا سکتے نہ تھے　　آجکل وہ کر رہے ہین دعوتین مہمان کی
دے رہا ہی کس خوشی خاطر سے برکت کھیت کی　　راس پر دیکھے اولوالعزمی کوئی دہقان کی

---

اے زراعت خیز ہند! اور آہ اے زرخیز ہند!　　تیرا دسترخوان پیداوار ہے کتنا وسیع
دولت قارون اگلتی ہی تری کشتِ خریف　　رولتی ہی خرمنِ گوہر تری فصلِ ربیع

---

کتنے فاقہ کش بلوچی کتنے بھوکے کابلی　　اور کتنے یورپ و افریقہ کے ابن الشکر
تیرے لنگر خانہ سے ہوتی ہی انکی پرورش　　عام ہی دیسی بدیسی کو ترا خوانِ کرم

---

یہ ترے سرسبز صحرا یہ ترے شاداب کھیت　　اور ان کھیتوں سے کوسون تک یہ رنگ آمیزیان
یہ ہوائے روح پرور اور یہ فصلِ بہار　　یہ گھٹا چھائی ہوئی یہ ننھی ننھی بوندیان

---

گویا دنیا بہتی جاتی ہی شگافِ کوہ مین　　سامنے سے آ رہی ہی سر پہ کیا کالی گھٹا
ہو گئین سب روشنی کی کھڑکیان یکبار بند　　ٹٹیان خس کی بھڑکتی ہی یہ متوالی گھٹا

---

اے زمینِ جوشِ جذبات اے زمینِ ذوق و شوق　　اے زمین اکل و شرب اے سرزمینِ ناؤ و نوش
یہ تری آب و ہوا مین گونہ تاثیرِ نشاط　　بیٹھے بیٹھے ہم جو کر اٹھتے ہین گلبانگِ خروش

---

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

ایک ہم کیا اس چراگاہِ نشاط آئین مین
دیکھتے جاؤ ابھی کتنے ہم ایسے آئینگے
یہ چمن یون ہی رہیگا اور ہزارون جانور
اپنی اپنی بولیان سب بولکر اڑ جائینگے

---

# بوڑھے دنیا پرست کی موت

یا الٰہی آج دل میرا الجھا جاتا ہے کیون
اور کلیجہ میرا بے قابو ہوا جاتا ہے کیون
کیون برتے اینٹھتے ہین آج میرے ہاتھ پانون
سنسناتے اور ہوے جاتے ہین ٹھنڈے ہاتھ پانون
شمعین روشن ہین نظر مجکو نہین آتی ہین کیون
ہاے آج آنکھین مری دھندلی ہوئی جاتی ہین کیون
اب کہان ہین وہ تسلی دینے والے ڈاکٹر
اب کہان تسکین کرنے والے میرے چارہ گر
جلد آئین مجکو دیکھین اور کرین تدبیر کچھ
لیتے آئین ڈھونڈھ کر تریاق کچھ اکسیر کچھ
میرا یہ سن آیا اور اکثر ہوا بیمار مین
بلکہ اکثر ہو گیا بیحد نحیف و زار مین
لیکن اب جو حال ہی یہ حال تو میرا نہ تھا
ہمنشین مین اِس بُری حالت کو تو پہونچا نہ تھا
ہاے اب تو لڑکھڑائی جاتی ہے میری زبان

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

ہو گئے ہین دیکھو تبھر میرے پاے نا تو ان
نبض ہی چھوٹی ہوئی دم ہے مرا اُکھڑا ہوا
مین مرا جاتا ہون چارہ گر یہ مجکو کیا ہوا
ہاے یہ تو موت کے آثار ہین مین کیا کرون
ہے ضرورت ہی مجھے مرنے کی کیا مین کیون مرون
یہ اجل کمبخت مجکو مارتی ہے بیگناہ
ہمنشینو دیکھتے جاتے ہو تم رہنا گواہ
مین ابھی اس سن مین مرنا چاہتا ہرگز نہین
ہاے مین دنیا کو چھوڑا چاہتا ہرگز نہین
میرا سن کیا ہو ابھی تو سو برس کا بھی نہین
مین نے دنیا کو ابھی جی بھر کے دیکھا بھی نہین
گذرا بچپن کا زمانہ میرا سارا کھیلتے
نوجوانی میری گذری بس مصیبت جھیلتے
باپ کے مرنے پہ البتہ مجھے راحت ملی
یعنی دادا جان کی اندوختہ دولت ملی
مین نے وہ دولت اڑائی خوب نا و نوش مین
چل پڑا اُتنا ہی مین جتنا بھرا تھا جوش مین
خوب اُڑاے مین نے پھر تو زندگانی کے مزے
اپنی اُٹھتی ہوئی ٹھنڈھی جوانی کے مزے
آخرش میری جوانی دیگئی مجکو جواب
سست ہو کر ہو گئے میرے تمام اعضا خراب

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

مدتون کرتا رہا مین یاد با چشمِ پر آب
ہائے وہ میری جوانی ہائے وہ میرا شباب
پھر مجھے ہوش آیا اور پھر تو مری آنکھین کھلین
مالی حالت دیکھی تو اب عشر بھی اُسکا نہین
بدحواسی مین نہ مین نے آؤ دیکھا اور نہ تاؤ
توبہ کی توبہ نہ کرتا تو مین کیا کرتا۔ بتاؤ ؟
پھر تو مین نے مال و دولت کی یہانتک طمع کی
کوڑی کوڑی دانت سے اپنے پکڑ کر جمع کی
جھوٹ سے۔ سچ سے۔ خوشامد سے کیا سے مکر سے
مین اسی کوشش مین رہتا تھا مری دولت بڑھے
اور اس کوشش مین موقع جب کبھی پاتا تھا مین
بس قسم کھا کر پرایا مال کھا جاتا تھا مین
خیر اور خیرات کا میرے یہان کیا ذکر تھا
اک خیالِ عاقبت سو اُس سے مین بیفکر تھا
لوگ تا میری دیانت پر نہ دل مین شک کرین
مار لیتا وقتِ فرصت اُلٹی سیدھی ٹکّرین
ہاتھ اپنے دوسرون کے خرچ پر ملتا تھا مین
اور پڑوسی کے مصارف دیکھ کر جلتا تھا مین
بھوک سے مرتا ہو کوئی مین کھڑا دیکھا کرون
خود نہ دون اور دوسرا دیتا ہو تو دینے نہ دون
نام کی خدمت سے اپنے کو بچا جاتا تھا مین

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

ایسے جلسون مین ہمیشہ دم دبا جاتا تھا مین
اس تمول پر ہوا اب مجھسے نہ کوئی نیک کام
ہان مگر بچپن کا یاد آتا ہے مجکو ایک کام
دل کڑھا تھا اک ضعیفہ کی مصیبت دیکھکر
کچھ دیا تھا اُسکی مجبورانہ حالت دیکھکر
لیکن اُسکی لڑکی سے جو کچھ کیا مین نے سلوک
یاد کرنے سے کلیجہ مین مرے اُٹھتی ہی ہوک
پہلے اُس نا کتحذا سے آشنائی مین نے کی
اور پھر آخر مین کیسی بیوفائی مین نے کی
آہ! اس صدمہ سے اُسکو کوفت کچھ ایسی ہوئی
دل شکستہ ہو کے اور بیمار پڑ کے مرگئی
نامۂ اعمال میرا ہے سراپا پُر گناہ
ہی خباثت سے مری فردِ عمل بالکل سیاہ
آہ! ابتو پیاس کے مارے مرا جاتا ہون مین
ہی کلیجے مین لگی آگ اور پھنکا جاتا ہون مین
حلق مین کانٹے پڑے ہین اور تالو خشک ہے
موت کا ڈر اسقدر ہی میرا لوہو خشک ہے

x x x x x x x x

میرے ذاتی خرچ کا یہ حال تھا مین کیا کہون
لڑکے روتے روتے مرجائین مگر پیسا نہ دون

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

جب کبھی بچون نے ضد کی مین نے اُنکو گیا دیا
بس یون ہی باتون ہی باتون مین اُنھین بہلا دیا
مال و دولت سب یہ ہے بیٹا تمھارے واسطے
جوڑ کر رکھتا چلا جاتا ہون کسکے واسطے
قبر مین یہ سب نہ لیجاؤنگا اپنے ساتھ مین
خالی ہاتھ آیا ہون اور جاؤنگا خالی ہاتھ مین
سب تمھارا ہے۔ اُڑانا خواہ تم رکھنا اُسے
کون مانع ہوگا تمکو اور حق اسکا کسے
اسطرح کرتے تھے میری موت کا وہ انتظار
کر رکھا تھا مین نے اُنکو آپ ہی امیدوار
آج دیکھو کسقدر خوش خوش نظر آتے ہین وہ
رونا دھونا اکطرف ہنستے ہوے جاتے ہین وہ
دیکھو صورت پر کسی کے رنج و غم مطلق نہین
اُنکا منھ اُترا نہین ہے اُنکا چہرہ فق نہین
ہاے گھر والے نظر آتے ہین کیسے شادمان
کھنکھناتے پھرتے ہین جیبو نمین میری کُنجیان
کسقدر خوش ہین کہ اب سے سب اُنھین کا ہوگیا
آج سے افسوس اُنکا سب پہ قبضا ہوگیا
کوٹھری سے کیسی کھن کھن کی ابھی آئی صدا
ہاے میرا مال و دولت ہاے میرا روپیا
مین جیونگا۔ مین جیونگا۔ مین نہین مرتا ابھی

تومین اُٹھتا ہون اُٹھا ؤ مین توہون اچھا ابھی

او اجل - او موت کیون ان سبکو کھا جاتی نہین
مجکو موت آتی ہے ان لچّون کو موت آتی نہین

میرے نوکر - میری بیوی - میرے بچّے موت لے
گھر مین اتنے آدمی ہین جنکو چاہے موت لے

موت تو ان سبکو لیلے مجکو جینے دے ابھی
مجکو کار خیر ان ہاتھون سے کرنا تھے ابھی

چھوڑ کر گھر بار دولت مال کیسے جاؤن مین
کیسے حقدار انکا کیا حق کیون انھین دیجاؤن مین

کیون مین بیواؤن غریبون اور یتیمون کو نہ دون
جنکا دینا میرے کام آئے مین ایسون کو نہ دون

پانی - پانی - ٹھنڈھا پانی لاؤ اب پرہیز کیا
ابتو مین مرتا ہون مجکو پند طعن آمیز کیا

آہ! کیسے مجھپر آوازے کڑے کستے ہین لوگ
رونے کی جا ہے کہ مین مرتا ہون اور ہنستے ہین لوگ

ہائے! کیسی حسرتین چھوڑے ہوے جاتا ہون مین
آہ! کتنی دل مین ارمانین لیے جاتا ہون مین

x x x x x x x x

کون آیا ایک عورت - اک حسینہ نازنین
یہ ضعیفہ کی وہی مرحوم دختر تو نہین

آئی ہو جنت سے کیا مجکو یہ لینے کے لیے
منتظر تھی عاقبت مین ساتھ دینے کے لیے

لیکن اسکی چتونین کیون اسقدر خونخوار ہین
اسکی ہیبت ناک آنکھین برسر پیکار ہین

ہاے۔ کیا یہ بھی کلیجہ میرا کھانے آئی ہو
ایسے نازک وقت مین مجکو ستانے آئی ہو

ہاے مین یہ دیکھتا ہون کیسی کیسی صورتین
کیسی ہیبتناک اور کیسی ڈرونی صورتین

بھوت ہی بھوت آج میرے گھر مین آکر بھر گئے
کیا ہوے گھر والے۔ کیا سب اک سرے سے مر گئے

آہ! یہ بھوت۔ آہ یہ۔ یہ تو وہی مظلوم ہے
دس برس پہلے ہوا جو قتل میرے ہاتھ سے

ہان مرے ہاتھون سے پہونچا تھا ضرر تجکو ضرور
لیکن او کمبخت میرے سامنے سے تو ہو دور

مین نہ دیکھونگا نہ دیکھون گا یہ شکلِ پُر گزند
لو مین اپنے ہاتھ سے آنکھین کیے لیتا ہون بند

بند ہین آنکھین مگر پھر بھی نظر آتا ہے یہ
میری آنکھون میرے دیدون مین گھسا جاتا ہے یہ

ہاے پنجون سے گلا یہ تو دباتا ہے مرا
پیٹ مین گھسکر کلیجہ کھائے جاتا ہے مرا
یون نہ مرتا لیکن ابتو واقعی مر جاؤن گا

مر کے کیا ہوگا؟ کہاں جاؤنگا؟ کیونکر جاؤنگا؟

قبر مین۔افسوس اُس کالی اندھیری قبر مین
آہ ان بھوتون پریتون کی ڈراونی قبر مین

اور پھر دوزخ مین سانپون بچھوؤنکے غارمین
آگ کے شعلونمین۔ لُوکونمین۔عذاب النار مین

آہ ایسی عبرت افزا موت ایسی سخت موت
ہائے ایسی ناگہانی موت اور بیوقت موت

کسقدر بیوقت ہے افسوس میرا انتقال
اے اجل رہنے دے جینے دے ہمکو دو چار سال

ایک ہی سال اک مہینہ۔ چند ہفتے اور ابھی
چند ہفتے۔ چند دن بس چند گھنٹے اور ابھی

اُف جلن۔ اُف آگ۔ اُف سینہ کی سوزش۔ اُف پیاس
پانی۔ ٹھنڈا پانی۔ ٹھنڈا پانی شربت کا گلاس

او اجل۔۔ بس۔۔۔۔ او موت۔۔ بس
ہائے دنیا۔ ہائے دنیا۔ ہائے دنیا کی ہوس

پھر ذرا دم لیکے اُسنے آہ کی اور کچھ نہ تھا
اک بھیانک چیخ کی آواز تھی اور کچھ نہ تھا

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

# شراب الصالحین

مطبوعہ رسالہ الناظر لکھنؤ بابت جولائی ۱۹۱۶ء

صریر کلکِ شاعر سے دمِ تحریر ہیں پیدا　　فنا کا اک نشاط انگیز نغمہ اور وجدانی
یہ نغمے خامشی سے اٹھکے ہر گوشہ سے دنیا کے　　غذائے روح بنتے ہین پئے تفریح انسانی

---

یہ دنیا روح کا ہی اک زچہ خانہ کہ ظاہر مین　　ٹپکتا ہے رگِ ہر شاخ سے یان شیرپستان کا
مگر جب شاخِ گل کو غور سے دیکھا تو آہ اسمین　　چھلکتا تھا لبالب جامِ خونِ بیگناہان کا

---

غلط کہتے ہین کہنے والے جو اکثر یہ کہتے ہین　　کہ رہتا ہی تعلق روح کو دنیاے فانی سے
یہ فکرونکی - غمونکی - حادثونکی اور عوارضکی　　اسے یہ زندگی - موت اچھی ایسی زندگانی سے

---

اگرچہ جیل مین ہین ہر طرح بیفکریان حاصل　　پھر اُسپر لطفِ یکرنگی پہننے اور کھانے مین
رہا ہوکر کسی قیدی کو یہ کہتے نہین پایا　　کہ کٹتی کس مزے سے تھی ہماری جیلخانے مین

---

نہین کی ساری یہ بجبیان ہین لعل بان جنین　　ھلاتی کو نہ روتی ہین نہ یاد احباب کرتی ہین
وہ اس طوفان سے بچکر تیر کر بحرِ تلاطم کو　　کھڑی ساحل پہ سیرِ کشتیِ غرقاب کرتی ہین

---

خزان مین پتّیان سوکھی ہوئی صحنِ گلستان کی　　بگولون مین ہوا کے اُڑتی ہین اور پھر گرتی ہین
یہ وحشین ہین کہ گویا چھوٹ کر قیدِ حوادث سے　　خوشی مین کھیلتی ہین ناچتی ہین اور گاتی ہین

---

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

ندا ئین آرہی ہین صاف شور ستان ہستی سے
کہ او سرمستِ دولت او مے غفلت کے متوالے

یہ دنیا منزلِ راحت نہین ہے قعرِ دوزخ ہے
اُٹھ او فانی نکل دوزخ سے اور جنت کا رستہ لے

---

رہیگا تا بہ کے آلودہ دنیا کی کثافت سے
ضروری روح کا ہے تیرے اکدن پاک ہو جانا

یہ تیرا جسم خاکی خاک کا پُتلا ہے او راکدن
نتیجہ لازمی اسکا یہی ہے خاک ہو جانا

---

بہت ہوشیاریون اور کاوشون کی بسر تونے
بس اب دنیا و مافیہا سے بالکل بیخبر ہو جا

چھلکتا ہے مے احمر کا شیشہ دستِ ساقی مین
ارے اک جام پی جا اور ہمیشہ کے لیے سو جا

---

# گھنٹہ نہین بجے گا

پارلیمنٹ اور آزادی کے بانی مبانی الیور کرامول کے دور حکومت مین ایک نوجوان فوجی ملازم پر کسی قصور کی وجہ سے پھانسی کا حکم صادر ہوا تھا اور حکمنامہ کے یہ الفاظ تھے کہ دو جب گرجا گھر کا رات کا گھنٹہ بجے ٹھیک اُسوقت مجرم کو پھانسی دیجادے "

یون تو ہر نوجوان موت پُر حسرت اور عبرتناک ہوتی ہی ہے لیکن اس بدنصیب شخص کی موت زیادہ تر سخت اور سخت تر عبرتناک اس وجہ سے تھی کہ اُسی ہفتہ مین مرنے والے نوجوان کی شادی اُسکی حسین معشوقہ سے ہونے والی تھی۔ دونون کو ایک دوسرے سے بدرجہ عشق تھا اور اسوجہ سے کوئی دقیقہ عاشق کی جان بچانے کا باوفا معشوقہ نے اُٹھا نہین رکھا۔

اُسنے ججون سے گریہ وزاری کی۔ عدالت مین وکیلون کی طرح بحثین کین اور خود کرامول سے عرض والحاح کی لیکن کوئی نتیجہ نہ نکلا۔ ناامیدی کے عالم مین

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

اُسنے ایک تدبیر یہ سوچی کہ گھڑیالی کو گانٹھ کر اُس رات گھنٹہ کا بجنا ہی موقوف رکھے لیکن بدقسمتی سے اس کوشش مین بھی وہ ناکام رہی۔ شام ہوئیلگی اور پھانسی دینے کی تیاریان شروع ہوئین۔ جلاد مجرم کو لیکر پھانسی کے پاس آموجود ہوا اور منتظر تھا کہ سورج غروب ہو اور گھنٹہ بجے۔ آخرکار گھنٹہ ہلا اور اُسنے کوئی آواز نہین دی تماشائی اور جلاد سب حیرت مین تھے کہ کیون گھنٹہ نہین بجتا۔ صرف ایک شخص اس راز سے واقف تھا۔ یہ وہی نازنین تھی جو ناامیدی اور یاس کے عالم مین دیوانہ وار گھنٹہ گھر کے پیچدار زینون پر چڑھتی ہوئی اس مخدوش مقام پر پہونچ گئی تھی اور بھاری گھنٹہ کی زبان پکڑے ہوے تھی۔ گھڑیالی نے رسہ پکڑ کے کھینچا اور چھوڑ دیا پھر زور سے کھینچا اور چھوڑ دیا لیکن گھنٹہ صرف ادھر اُدھر خاموشی کے ساتھ ہلتا رہا اور اُسکے برنجی لبون سے کوئی آواز نہین نکلی۔

بہادر نازنین کی حالت اسوقت نہایت مخدوش تھی۔ وہ دوسو فیٹ سے زیادہ بلندی پر گھنٹہ کا لٹکن پکڑے لٹکی تھی اور ہر جھونک پر یہ معلوم ہوتا تھا کہ گھنٹہ اُسکو کھڑکی کے باہر پھینکدیگا۔ آخرکار کہن سال گھڑیالی اپنی معمولی خدمت انجام دے کر چلا گیا۔ وہ بوجہ کبیر سنی کسیقدر اونچا بھی سنتا تھا اور اُسنے گھنٹہ کے غیر معمولی سکوت پر کچھ خیال نہین کیا۔ کرامول کچھ فاصلہ پر کھڑا یہ واقعہ دیکھ رہا تھا اور وہ گھنٹہ کی اس خلاف معمولی خاموشی کا سبب دریافت کرنے کے لیے بڈھے گھڑیالی کی طلبی مین چوبدار بھیجنے ہی کو تھا کہ اُسکے پاؤن پر چند گھنٹہ قبل عرض والحاح کرنے والی نازنین دوڑ کر گر پڑی اور اپنی بے اختیارانہ حرکت بیان کی۔ اپنی زخم کھائی ہوئی ہتیلان اور خونچکان انگلیان دکھائین جو رسہ کی رگڑ سے جابجا کٹ گئی تھین۔ کرامول کو اُسکی بیکسی پر رحم آیا اور اُسنے اسکی مردانہ جرأت پر لحاظ کر کے اُسکے قصور کو معاف کر کے کہا "جاؤ بہادر لڑکی تیرا عاشق

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

زندہ رہیگا اور آج گھنٹہ گھر کا گھنٹہ نہین بجیگا!!

اس دلچسپ واقعہ کو انگلستان کے ایک شاعر مسمی روز ہارٹوک تھارپ Rose Hartwick Thorpe نے انگریزی مین نظم کیا ہے جسکا ترجمہ اردو نظم مین یکم دسمبر ۱۹۰۹ء کے رسالہ الناظر لکھنؤ مین شائع کیا گیا تھا

دہو ہندا

انگلینڈ کے پہاڑون کی چوٹیو نمین چھپکر
دکھلا رہا تھا اپنی تنویر شاہِ خاور

شام عروس سوہا جوڑا بدل رہی تھی
پھولی ہوئی شفق کا گلگونہ مل رہی تھی

سورج چھڑک رہا تھا روے زمین پہ غازہ
ہر شے مین پڑ رہی تھی گویا کہ جان تازہ

سب شادمان تھے لیکن دو نامراد الفت
رہ رہ کے دیکھتے اس تنویر کو بہ حسرت

اک ہونیوالا دولھا۔ اک نازنین منگیتر
اک ہونیوالی بیوہ۔ اک مرنیوالا شوہر

رات آتی یا اجل کا پیغام آرہا تھا
سورج کے ساتھ اُنکا دل ڈوبا جارہا تھا

لیتی تھی الوداعی بوسے شعاع خورشید
یعنی تھی الوداع جان الوداعِ خورشید

وہ سست نیجان ساگردن جھکائے اپنی
یہ غمزدہ بھیانک صورت بنائے اپنی

اُسپر تو حکم پھانسی کا ہوچکا تھا لیکن
بیموت مر رہی تھی یہ نازنین کمسن

دیوانہ وار نکلی سشن جج سے
بچکر کسی پُر ارمان کی کیا وہ جان لیگا
وہ گھنٹے کو آج بجنا ہی چاہیے نہین ہے
گھنٹہ نہین بجیگا۔ گھنٹہ نہین بجیگا،،

یہ کہتی گھنٹہ گھر کو دوڑی گئی وہ مضطر
اور دھم سے گر پڑی وہ گھڑیالی کی قدم پر

پھر اُٹھکے اور دو زانو ہو کر وہ لڑکے بولی
"اور رحم کے فرشتے سن ایک عرض میری"

دو راک پرانی سنگی تعمیر کو بتا کر
اور آہنی کٹہرہ کی سمت ہاتھ اُٹھا کر

بولی کہ وہ قیدی اس نے ندا کہین ایک مجرم
اور دے چکا ہے اُسکو پھانسی کا حکم حاکم"

جب آج شب کو خونی گھنٹہ ترا بجیگا
پہلی صدا پہ اُسکی پھانسی پہ وہ چڑھیگا،،

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

او نیک - او مقدس گھڑیالی تو بچا دے | اُس نوجوان مجرم کو اور بے مجھے جِلا دے"
گھڑیالی نے یہ سُنکر کانون پہ ہاتھ رکھا | اور بولا "یہ تو بیٹی مجھسے نہ ہوسکیگا"
میری یہ عمر آئی ہی گھنٹہ گھر بجاتے | اور آج بھی رہیگا گھنٹہ ضرور بجکے
"کردون مین عمر بھر کی خاک اپنی نیکنامی | مجھ سے کبھی نہوگی ایسی نمک حرامی"
جب یہ خلافِ امید اُسنے جواب پایا | مایوسی کا اندھیرا آنکھونمین اُسکی چھایا
تنگی وقت سے وہ اسدرجہ بوکھلائی | کچھ اور اُس سے فوری تدبیر بن نہ آئی
اُسکے دماغ و سر مین وہ حکم گونجتا تھا | اور بار بار اُسکے کانون مین کہ رہا تھا
"پہلی صدا پہ گھنٹہ کی آج شب کو پھانسی" | یہ حکم یاد آتے ہی وہ زمین سے اُٹھی
اور دل مین ٹھان کر اک منصوبہ بولی "اچھا | یہ ہی تو آج کی شب گھنٹہ نہین بجے گا
"بانگِ درا پہ جب ہی موقوف جان اُسکی | ان ہاتھون سے پکڑ لونگی مین زبان اُسکی"

اب رات کا گھٹا ٹوپ اندھیرا چھا چکا تھا | جلاد پھانسی دینے مقتل مین آچکا تھا
اور سنگدل تماشائی منتظر کھڑے تھے | کان اُنکے گھنٹہ گھر کے گھنٹہ پہ لگ رہے تھے
اُس وقت گھنٹہ گھر کی اندھیاری سیڑھیون پر | دیوار پکڑے پکڑے چڑھتی تھی ایک پیکر
کا ہیکو کام اُسنے ایسا کبھی کیا تھا | سینہ مین اُسکے ننھا سا دل دھڑک رہا تھا
آخر کو چڑھتے چڑھتے چوٹی پہ چڑھ گئی وہ | اور پاس اُس برنجی گھنٹہ کے بڑھ گئی وہ
پھر سر اُٹھا کے اُسنے اُسکو بغور دیکھا | لٹکن کا وزن دیکھا گھنٹہ کا دور دیکھا
سمجھی کہ وہ معین وقت اب قریب تر ہی | اور دیر ایسے موقعہ پر کرنا پر خطر ہی
یہ جان لینے والا گھڑیال بج نہ اُٹھے | یہ موت کا فرشتہ ناگہ گرج نہ اُٹھے
اس خوف سے تڑپ کر اوپر اُچک گئی وہ | اور گھنٹہ کا پکڑ کر لٹکن لٹک گئی وہ
کتنی بلندی پہ تھی لٹکی ہوئی وہ بندی | مینار کی بلندی اور کسقدر بلندی

جسجا نہ تھا پہونچتا آبادی کا دھوان تک
آبادی کا چراغون کی وجہ سے پتا تھا
نیچے چلی گئی تھین جو سیڑھیان مدوّر
دوزخ کا ڈر نہ مرنیکا خوف اُسکو مطلق

دنیا کا شور و غل بھی جاتا نہ تھا جہان تک
اک بقعہ روشنی کا تھا نیچے شہر کیا تھا
تھین ٹھیک قعرِ دوزخ کا خوفناک منظر
ارض و سما کے مابین اک جسم تھا معلق

× × × × ×

گھڑیالی گھنٹہ گھر کے نیچے کھڑا ہوا تھا
تھا منتظر کہ سوئی جب ٹھیک نو بجاوے
موت اور نجات کا وہ ناشاد منتظر تھا
اب وقت ٹھیک نو کا بتلایا سوئیون نے
آہ اب کھینچیگا رسہ اور اب ہلیگا گھنٹہ
لو ہل رہا ہے لیکن اُسپر صد آفرین ہے
کیا بات ہے۔ کسینے جادو نہ کردیا ہو
گھڑیالی نے بقوت ہر چند اُسے جھنجھوڑا
بڈھے بجانے والے نے زور کم نہ مارا
دور ایک ٹیکرے پر آکر ہوا نمایان
اور لگ گیئن نگاہین سبکی کرامول پر
اکبار ہاتھ اُسنے خاموشی سے اُٹھایا
گھڑیالی رسہ رکھکر ہٹ آیا گھنٹہ گھر سے
اور گرتی پڑتی پہونچی خوش خوش وہ اُس جگہ پر
سب سرگذشت اپنی رو رو کے کہہ سنائی
لٹکن کو پکڑے گھنٹہ کے بیچ مین لٹکنا

رسے کو پکڑے ٹایم پیس اپنی دیکھتا تھا
تو گھنٹہ گھر کا رسہ وہ زور سے ہلاوے
گھنٹے کی پہلی ٹن کا جلاد منتظر تھا
اور اب کھڑے کیے کان آواز پر سبھون نے
اب خوفناک اپنی آواز دیگا گھنٹہ
آج اُسمین اُسکی خونی آواز ہی نہین ہے
گھنٹہ کسی طرح بیقابو نہ کردیا ہو
پھر کھینچا اور چھوڑا۔ پھر کھینچا اور چھوڑا
ہلتا رہا مگر اُس گھنٹہ نے دم نہ مارا
جمہوریت کا بانی سرتاج انگلستان
کیا حکم دے وہ دیکھین گھنٹہ کے اس خلاج پر
اور لفظ "بس" کا لب پر وہ حاکمانہ لایا
جسم معلق اُترا پچکے منار پر سے
جاتے ہی گر پڑی وہ پاے کرامول پر
گھڑیالی کی خوشامد۔ مینار کی چڑھائی
آواز کیطرح سے گنبد مین سر پٹکنا

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

وہ انگلیان دکھائین جو رسّہ کی رگڑ سے
چھل چھل گئی تھین بالکل کٹ گئی تھین جڑ سے
جو چومنے کے لایق پیاری ہتیلیان تھین
وہ آہ گہرے گہرے زخمون سے خونچکان تھین
دیکھا کرامول نے یہ حال زار اُسکا
اور رحم نے کیا دل بے اختیار اُسکا
بولا کہ جرم ثابت ہر گو ضرور اُسکا
لیکن معاف کرتے ہین ہم قصور اُسکا

جا نیکبخت شوہر زندہ ترا رہے گا
اور آج گھنٹہ گھر کا گھنٹہ نہین بجے گا

## گذرے زمانہ کی یاد

(از آیرش ملاڈیر ٹامس مور)

اکثر شب تنہائی مین
کچھ دیر پہلے نیند سے
گذری ہوئی دلچسپیان
بیتے ہوے دن عیش کے
بنتے ہین شمع زندگی
اور ڈالتے ہین روشنی

میرے دل صدچاک پر

وہ بچپن اور وہ سادگی
وہ رونا وہ ہنسنا کبھی
پھر وہ جوانی کے مزے
وہ دلگی وہ قہقہے
وہ عشق وہ عہد وفا
وہ وعدہ اور وہ شکریہ
وہ لذت بزم طرب یاد آتے ہین ایک ایک سب
دل کا کنول جو روز و شب رہتا شگفتہ تھا سو اب
اُسکا یہ ابتر حال ہے
اک سبزۂ پامال ہے
اک پھول کمھلایا ہوا
ٹوٹا ہوا بکھرا ہوا

روندا پڑا ہے خاک پر

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

یون ہی شب تنہائی مین کچھ دیر پہلے نیند سے
گذری ہوئی ناکامیان بیتے ہوے دن بیچ کے
بنتے ہین شمع بیکسی اور ڈالتے ہین روشنی

اُن حسرتون کی قبر پہ

جو آرزوئین پہلے تھین پھر غم سے حسرت بنگیئن
غم دوستون کی فوت کا اُنکی جوانا موت کا
ہان دیکھ شیشہ مین مرے اُن حسرتون کا خون ہے
جو گردش ایام سے یا قسمت ناکام سے یا عیش غم انجام سے مرگ بتِ گلفام سے
خود دلمین میرے مرگیئن کس طرح پانؤن مین حزین

قابو دل بے صبر پہ

جب آہ اُن احباب کو مین یاد کر اُٹھتا ہون جو
یون مجھسے پہلے اُٹھ گئے جسطرح طایر باغ کے
یا جیسے پھول اور پتیان گر جائین سب قبل از خزان

اور خشک رہجاے شجر

اُسوقت تنہائی مری بنکر مجسم بیکسی
کر دیتی ہے پیش نظر ہو حق سا اک برباد گھر
ویران جسکو چھوڑ کے سب رہنے والے چل بسے
ٹوٹے کیواڑ اور کھڑکیان چھت کے ٹپکنے کے نشان
پرنالے ہین روزن نہین یہ حال ہے آنگن نہین پردے نہین چلمن نہین اک شمع تک روشن نہین
میرے سوا جسمین کوئی جھانکے نہ بھولے سے کبھی
وہ خانۂ خالی ہے دل پوچھے نہ جسکو دیو بھی

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

اُجڑا ہوا ویران گھر

یون ہی شب تنہائی مین　　کچھ دیر پہلے نیند سے
گذری ہوئی دلچسپیان　　بیتے ہوے دن عیش کے
بنتے ہین شمع زندگی　　اور ڈالتے ہین روشنی

میرے دلِ صد چاک پر

# شاعر کی قبر

۱

اے اجل! اے موت! اور اے نشترِ سوہانِ روح　　یاد کرتے ہی تجھے بیچین ہو جاتا ہون مین
دفعتاً بجلی سی گر پڑتی ہی مجھپر اور مین　　ایک ہیبت ناک تاریکی مین کھو جاتا ہون مین

۲

آہ ہنستے بولتے اکبار ہو جاتا ہون چپ　　اور بنجاتا ہون مین گھنٹون مجسم خامشی
دیر تک رہتی ہی چھائی مجھپر اک افسردگی　　موت کا سا اک سکوت اور ایک پرغم خامشی

۳

کتنا وحشت ناک ہی اور کتنا پرغم یہ خیال　　یعنی مین مرنا نچاہونگا مگر مرجاؤنگا
خیر مرجاؤن مگر پھر ہوگا میرا حشر کیا؟　　مرکے کیا ہونگا؟ کہان جاؤنگا؟ کیونکر جاؤنگا؟

۴

اسکو بھی جانے دو - یہ مضمون وہ عقدہ ہی جو　　حل ہوا ہی - اور حل ہوگا نہ جیتے جی کبھی
یون سمجھ لو - مرکے مین اک قبر بنجاؤنگا اور　　بیکسی برسے گی اُسپر اور حسرت روئیگی

۵

یہ بھی ہی اک زندگی - اک بے تعلق زندگی　　یعنی مین دنیا مین تو ہون گو برائے نام ہون

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

اس مکانین مین مکین مرگ قسمت تھا کبھی
اب سپردِ یوار تصویرِ فنا انجام ہون

۶

سیر کرتے اکثر آنکلینگے احباب اُسطرف
اور پڑھینگے فاتحہ پہلے وہ لیکر میرا نام
تذکرہ پھر میرا چھڑ جانے پہ آجائینگے یاد
کچھ مرے اشعار موزون کچھ پسندیدہ کلام

۷

اک صدی کے اندر ایسے لوگ بھی اُٹھ جائینگے
اور مٹکر بے نشان ہوجائیگا میرا مزار
اب یہ گویا ہوگی میری دوسری موت اورآہ
رہ نہ جائیگی بظاہر کوئی میری یادگار

۸

خیر! اصلی قبر وہ میری نہین احباب نے
ایک تودہ سا بنا رکھا تھا میرے نام کا
مدفنِ اصلی ہی میرا گوشۂ باغ سخن
شاعری میری ہی گہوارہ مرے آرام کا

۹

* یہ تو میرے اپنے ہاتھون کی بنائی قبر ہی
سوؤنگا مین اس لحد مین چین سے آرام سے
اور رہیگا سبزہ بھی محفوظ تربت کا مری
دور تاراج خزان سے گردش ایام سے

* نوٹ ۔ اکثر شعرائے حال اس محاورے (میری اپنی ۔ میرا اپنا) کو صحیح نہین مانتے اور جہان کہین ایسا موقع آجاتا ہی وہ "خود میری"، یا "خود میرا"، بولنا فصاحت اور صحت سمجھتے ہین چنانچہ رسالہ ادیب بابت جنوری مین مکرمی نوبت رائے نظر نے اسی نظر سے بخیال خود صحت کردی لیکن جب "خود"، اور "اپنی"، دونون ہم معنی الفاظ ہین تو مین کوئی وجہ نہین پاتا کہ اُردو کے روزمرہ مین ایک اُردو لفظ کے ہوتے فارسی لفظ استعمال کرنا فصاحت اور صحت سمجھون۔ اس خیال کے شعرا کا نہ مین شاگرد ہون اور نہ مقلد ۔ مین اپنے جذبات کو اپنی ہی بے تکلف زبان مین اور اپنے خیالات کو اپنے ہی الفاظ مین ظاہر کرنا شاعری سمجھتا ہون ۔ میرا اپنا جدا معاملہ ہے اور کے لین دین سے کیا کام ۔

نادر

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

# حضرت قاضی الحاجات
و
# انسان اشرف المخلوقات

اندھیری چھائی ہوئی تھی رات آدھی سے بھی کچھ زاید آچکی تھی
گھڑی مرے کمرے کی ذرا دیر قبل بارہ بجا چکی تھی
تمام دن کی تھکاوٹ اور خواب خوش مین خلق خدا تھی غافل
جرایم عاصیان تھے غافل عبادت پارسا تھی غافل
مگر مری آنکھ کھل چکی تھی مین جاگتا آنکھین مل رہا تھا
پتہ نہ تھا نیند کا کہین اور کروٹین مین بدل رہا تھا
کہ دفعتاً ساہ جی کی کوٹھی سے نغمۂ خوشگوار اُٹھا
وہ نغمۂ خوشگوار - کھن کھن کہ چونک مین ایکبار اُٹھا
تفخرانہ ادا سے نقدِ علیہ الرحمہ کھنک رہے تھے
زرِ علیہ السلام اسطرح شان مین اپنی بک رہے تھے

---

مین ایک بیدست پا دبیجان شے ہون لیکن امیر مین ہون
جلالِ فوج و سپاہ مین ہون - وقارِ شاہ و وزیر مین ہون
وہ چیز ہون مین کہ خلق رکھتی ہے جان سے اپنی ساتھ مجکو
جہان مین جاتا ہون لوگ لیتے ہین دوڑکر ہاتھون ہاتھ مجکو
وہ چیز ہون مین کہ ساری دنیا کا کر رہا انتظام مین ہون

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

خدا نہین ہون مگر اس عالم مین اُسکا قائم مقام مین ہون
یگانے بیگانے تک خوش اُس سے عزیز خوش اقربا خوش اُس سے
مری خوشی ہے خوشی خدا کی مین خوش ہون جس سے خدا خوش اُس سے
مین خوش ہون جس سے اجل بھی آئے تو ایکبار اُسکو روکدون مین
خفا ہون جس بدنصیب سے مین اُسے جہنم مین جھونکدون مین
یہان یہ ہے میرا ہو کے جو اُسکو عیش مین بیقیاس دیدون
وہان کا جب قصد وہ کرے تو مین اُسکو جنت کا پاس دیدون
حسینون کا رنگ روپ مین ہون - امیرونکے منھ کا نور مین ہون
دلونمین جوش و سرور مین ہون - سرونمین کبر و غرور مین ہون
چمک حسینون کے منھ پہ آجاتی ہے یکایک چمک سے میری
کھڑے امیرون کے کان ہو جاتے ہین ہمیشہ کھنک سے میری
مین کام بگڑے ہوے بناؤن - مین دوست روٹھے ہوے مناؤن
مین جان جاتی ہوئی بچاؤن - مریض مرتے ہوے جلاؤن
عیوب انسان کے چھپا دون - سزا سے قانون سے بچا دون
عبادتین اورون کی دلا دون - گناہون سے نیکیان بڑھا دون
یہی سبب ہے کہ آج دنیا کا چپہ چپہ وطن ہے میرا
جہان بھر مین ہے گشت میری زمانے بھر مین چلن ہے میرا
امیر افکار شان مین ہین - غریب فکرِ معاش مین ہین
معاش کیا شان کیا ؟ حقیقت مین سب یہ میری تلاش مین ہین
طبیب خواہان کہ ہو کے بیمار کوئی اچھا رئیس آئے
پھر اُسپر برسون رہے وہ لٹکا کہ روز ہاتھ اپنے فیس آئے

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

مراقبے مین دعا ہے صوفی کی یا الٰہی قبول ہووے
کوئی امیر آکے ہو مرید اور نذر اُس سے وصول ہووے
وکیل اس فکر مین کہ دنیا مین آئے دن جنگ زرگری ہو
کہ وہ عدالت سے گھر جب آئے تو جیب اُور کوٹ کی بھری ہو
پدر کو کیون ہے پسر سے اُلفت ؟ کہ صاحب جاہ و شان ہوگا
بہت کما لائے گا وہ دولت بڑا کما ؤ جوان ہوگا
میان سے بیوی کو عشق کیون ہے ؟ کہ توڑے لا لاکے کھولدیگا
مجھے وہ سونے سے لاد دیگا۔ مجھے وہ چاندی مین تولدیگا
غریب مفلس کو چاہے انسان اُس مین اتنا بھی حوصلا ہے ؟
فلان فلان مین ہے عشق صادق سنا کر دسب ڈھکوسلا ہے
بھلا کوئی بات ہے کہ ہو جائے آدمی عاشق آدمی پر
یہ میری در پردہ بیعتین ہین یہ سلسلہ ختم ہے مجھی پر
غرض زمانہ مرے تجسس مین رات دن کھا رہا ہے چکر
دوکانین رکھ رکھ کے۔ خدمتین کرکے۔ ناچ کر۔ کو دکر۔ مٹک کر
کیے ہین ایجاد میرے لینے کے خلق نے مختلف طریقے
تبادلے سے۔ ملازمت سے۔ دباؤ سے۔ مکر سے۔ دغا سے
اگر نہ کردون تبادلہ کا مین فیصلہ درمیان مین پڑ کر
تمام ہو انتظام برہم تمام ہو کاروبار ابتر
کیا ہے رسوا مجھے اس انسان بوالہوس اور بدنظر نے
ہزار ون رکھے ہین نام دنیا مین میرے اس لالچی بشر نے
سبب یہ ہے اپنی سخت ذلت سمجھتے ہین میرا نام لیتے

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

محاورہ دان یہ بات کرتے ہین اصطلاحون سے کام لیتے
کبھی نہ یہ بھول کر کہینگے کہ روپیہ بیس[۲۰] تیس[۳۰] لاؤ
ہمارا حق دو۔ ہمارا اندرانہ۔ خرچی لائے ہو؟۔ فیس لاؤ
جب انکو دنیا لگی سمجھنے تو اک طریقہ نیا نکالا
زبان چھوڑی۔ کلام چھوڑا۔ اشارون سے مدعا نکالا
اگر ہے اظہار بے زری کا تو ہاتھ دکھلائینگے گھما کر
جو مانگین گے زر تو صرف انگوٹھے کو کلمہ کی انگلی سے لڑا کر
پھر اُسپہ جب لینگے کس شرارت سے انگلیون پر نچا کے لینگے
زمین پہ مجکو ٹپک کے لینگے اوچھالکر اور بجا کے لینگے
تم انکا یہ پاجی پن تو دیکھو کہ جسکو اپنا کفیل سمجھین
اُسی کو اتنا حقیر سمجھین۔ اُسی کو اتنا ذلیل سمجھین
مجھے مقفل یہ کرتے ہین سیف[عہ] اور صندوق آہنی مین
زمین مین مجکو دفن کرنے ہین بند کرتے ہین کوٹھری مین
چھپائینگے اسطرح کہ آواز بھی کوئی سُن مری نپائے
زبان سے میرا نہ نام لینگے کہ کوئی سُن گُن مری نپائے
مگر رہیگا سنہرے حرفون مین حشر تک میرا نام روشن
رہینگے دنیا مین مثل خورشید زر علیہ السلام روشن
یہ اُسکا لاف و گزاف سُن سُنکے مجکو جو پیچ و تاب آیا
ڈپٹ کے کمرے سے اپنے باہر نکل برائے جواب آیا
ادا اسطرح سے کیا مخاطب اُسے کہ او سفلے! او کمینے!
تو اپنے محسن سے اپنے دلمین بھرے ہے کمبخت اتنے کینے

نوٹ عہ سیف عہ صہ نقد وغیرہ رکھنے کا ایک مضبوط فولادی صندوق۔

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

تجھے جس انسان نے بنایا اُسی کی کرتا ہے تو بُرائی +
خدا کی شان اور خدا کی قدرت کہ پائون کی جوتی سر پر آئی
اُنھین سے باتین بنا یہ جا کر جو تجھکو جانتے ہین
جو کمر رہے ہین تری پرستش - جو تجھکو اوتار مانتے ہین
ہمارے نزدیک تو جہان مین حقیر تر ہے ذلیل تر ہے
خدا تو کیا بندہ بھی خدا کا نہین ہے تو بندۂ بشر ہے
تبادلہ کی سہولیت نے بنایا تجھکو جو درمیانی
تو اُسپر اِس وجہ کبر تجھکو یہ موشگافی یہ لن ترانی
یہ حق جو تجھکو ہے پیسون کو بھی ٹکون کو بھی پائیون کو بھی ہر
یہ فخر جو تجھکو ہے وہ ڈھیلون کو بھی ہے ؟ یا کوڑیونکو بھی ہے؟
ترا تو پیچھے وجود ہے تیری مورث اعلے تو کوڑیان ہین
ذرا یہان آکے وہ بھی دعویٰ کرین خدائی کا - وہ کہان ہین؟
تری اصالت سے ہم ہین واقف بنا نہ باتین فضول ہمسے
کہ کیا تھا اور کیا سے کیا ہوا تو - سُن اپنی شان نزول ہمسے
زمین کے اندر اندھیری کانون مین خاک مین تو اَٹا ہوا تھا
نہ تجھ مین یہ نور یہ چمک تھی نہ روپ تھا اور نہ روپیہ تھا
مگر وہ ہم تھے جنھون نے اُسدن سے آج یہ دن دکھایا تجھکو
گلا گلا کر تجھے کیا صاف اور کندن بنایا تجھکو
ہمارے ہاتھون سے اور ہتوڑون سے مدتون تو پٹا کیا ہے
بنا ہے تو جاکے جب کہین زیور اور سکہ ترا بنا ہے
ترا ابھی منھ چھوڑنے کو احمق ملا دیا تجھ مین کھوٹ ہمنے

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

غرور تیراہی توڑنے کو چلائے کاغذ کے نوٹ ہمنے
بڑا بنا کام آنے والا بڑا بنا رزق دینے والا
ہمارا رزاق بنکے آیا ہے - بن تو جا منھ کا تو نوالا
تو اسلیئے ہے کہ تجھکو دیکر غذا خریدین ہم اور کھائین
جہان غذا ہی نہو میسر وہان تجھے لیکے کیا چبائین
تجھے مبارک رہے جو دنیا تمام زیر نگین ہے تیری
ہزارون ایسے پڑے ہین بندے کہ جنکو پروا نہین ہے تیری
وہ ایک قارون ملگیا کیا تجھے بڑی تو نے گھات ماری
مین تجکو ایسے ہزارون گن دون جنھون نے دولت پہ لات ماری
مگر جو زیر نگین ہے دنیا تو کیا تری نیک نیتی سے ؟
دباؤ سے - مکر سے - دغا سے - فریب سے ظلم سے ٹھگی سے
چلا ہے دنیا مین اور عقبےٰ مین راحتین بیقیاس دینے
بڑا بنا پاسپانِ جنت - چلا ہے جنت کا پاس دینے
بہشت سے تجکو واسطہ کیا ؟ - بہشت ہمکو دلائیگا تو ؟
گناہگار اپنی تو خبر لے کہ خود جہنم مین جائے گا تو
نکالا دوزخ سے کسکو تو نے ؟ - غمون سے کسکو نجات دیدی
بچایا کس کسکو موت سے ؟ - اور بہشت کس کسکو مول لے دی
حوالہ بھی تو کسی کا دیگا کہ سب سے ہے ظاہر کی لن ترانی
بتائے گا نام بھی کسی کا کہ سب جمع خرچ ہے زبانی
یہی رفاقت تھی تو نے کمبخت کی جو قارون سے رفاقت ؟
یہی اگر دوستی ہے تیری تو اس تری دوستی پہ لعنت

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

کہ ہاتھ اُٹھا کر دیا نہ دینے کچھ اُسکو راہِ خدا مین تو نے
سوار چھاتی پہ ہو کے پہونچایا اُسکو تحت الثریٰ مین تو نے
تری محبت نے ڈس کے پیوند اُسکو آخر کیا زمین کا
ترے خزانہ کا ناگ تو سانپ بنگیا اُسکی آستین کا
بڑے ترے جاہ و شان والے۔ بڑے ترے مال تال والے
زمین مین بن رہے ہین کیڑے مکوڑون کے رات دن نوالے
عذاب سے تو بچا سکے گا کسے کہ تو خود عذاب جان ہے
کہ تیری موجوگی سے ہر وقت خدشۂ مرگ ناگہان ہے
ادھر تو بیٹھے ہوے ہین پہرے کہ بے اجازت نہ آئے کوئی
اُدھر یہ ڈر ہے کہین طپنچہ نہ سوتے مین جھونک جائے کوئی
کہان رہے کس کے پاس بیٹھے - ہزار دوست اور ہزار دشمن
نہ لایق اعتماد دوست اور نہ قابل اعتبار دشمن
ہین غیر تو پھر بھی غیر۔ اُنسے کسی کو امید خیر کیا ہو
خود اپنی اولاد منتظر ہے کہ باپ مرجائے فیصلا ہو
غرض ہے بازی گہ جہان مین تری ہی چالون سے بد قماشی
ٹھگی - ڈکیتی - لڑائی - چوری - قمار بازی و بد معاشی
ہزارون دنیا مین تو نے خونخوار آدمی کر دیے ہین پیدا
ہزارون عیار اور ہزارون خوشامدی کر دیے ہین پیدا
کسی کو تو دے رہا ہے لالچ - کسی کو تو زہر دے رہا ہے
کسی کو تو ذبح کر رہا ہے - کسیکا ایمان لے رہا ہے
جہان مین گشت رات دن کر رہا ہے واعظ بنا ہوا تو

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

ہراک کو بدنیتی کی تعلیم دے رہا ہے چھپا ہوا تو
مخالفت کر رہا ہے سختی سے اُن قوانین سلطنت کی
ہے جن پہ بنیاد عدل کی - امن عامہ کی - معاشرت کی
غضب خدا کا کہ ان جرائم کا اور خونخواریوں کا بانی
دکھا رہا ہے یہ پاکبازی - اُڑا رہا ہے یہ لن ترانی
فریب دیکھو کہ لکھ کے چہرے پہ نام ایڈورڈ ہفتمی کا
یہ ہاتھ کا میل مدعی بن رہا ہے اعجاز موسوی کا
اُٹھائی گیرا زمانے بھر کا - چھٹا ہوا جعلساز - اُچکا
کمینہ - پاجی کہیں کا - بیشرم - بیحیا - بدمعاش پکا
بس اب خبردار تو نے اسوقت اگر ذرا منھ سے چون نکالی
ابھی کرونگا رپورٹ تیری - ابھی دکھاؤنگا کوتوالی
اسی مین تیری سلامتی اور ہے اسی مین ترا اُجالا
کہ خامشی سے منائے جا تو ملک معظم کا بول بالا

---

## دو تصویرین

اک مصور وقتِ فرصت کھینچنے بیٹھا شبیہ
کسکی؟ اک معصوم انسان ایک پاک انسان کی
چھوڑ کر لاکھون مقدّس صورتین کی انتخاب
پیکر معصومیت اک طفلک نادان کی

---

ہوگیا تصویر کھینچے اک زمانہ منقضی
اور وہ کمسن مصور ہوگیا پیر ضعیف
اب خیال آیا کہ کھینچے ایسے انسان کی شبیہ
جسکی بداعمالی سے ہو روح تک اُسکی کثیف

اس تجسس مین گیا وہ سوے زندان اور وہان
دیکھا کالی کوٹھری مین پابزنجیر اک اسیر

جسکی صورت سے تھین ظاہر اُسکی بداعمالیان
اور تھا پھانسی کا جس بدبخت پر حکم اخیر

---

کھینچکر تصویر لکھنے بیٹھا اُسکا نام تو
نوٹ بک پر نام اُسکا پہلے سے مرقوم تھا

یعنی وہ تصویرین اگلی پچھلی دونون ایک تھین
اور وہ پُر معصیت بڈھا وہی معصوم تھا

# پیکر بے زبان

ذیل کی نظم رسالۂ ادیب مئی ۱۹۱۰ء کے نمبر مین ہمراہ تصویر
شائع ہوئی اور اڈیٹر ادیب نے حسب ذیل ریویو کیا

مندرجۂ بالا نظم کے ساتھ حضرت نادر کی تصویر جو اسکے مقابل مین جلوہ افروز ہے ایک بالکل انوکھی تلمیح پیش کرتی ہے۔ کچھ عرصہ ہوا کہ ہمنے ایک خاص مرقع کے لیے اپنی دیرینہ دوست جناب نادر سے اُنکی تصویر مانگی تھی تصویر کے ساتھ نازک خیال شاعر نے ایک نظم بھی ارسال کی جو بالکل نئی اور انوکھے طرز خیال پر مبنی تھی اور جسے ہم ایک عمدہ تلمیح کہہ سکتے ہین۔ مرقع مذکور کی تیاری مین اسلیے ناکامی ہوئی کہ ادیب کے خاص خاص قلمی معاونین مین سے بعض بعض حضرات نے اپنے فوٹو بھیجنے مین خاص معذرت کی۔ ناچار جسقدر تصاویر آگئی ہین اُنھین خاص خاص موقعون پر علحدہ علحدہ شائع کیا جائیگا۔ اس نظم مین جناب نادر کے مخاطب ہم ہین نہ کہ کوئی خیالی معشوق جیساکہ عام مذاق کے مطابق شبہ ہوسکتا ہے۔

وہو ہذا

اُنکا اصرار ہوا بھیجدو تصویر اپنی
مین سمجھتا تھا کہ رسوائی ہے تشہیر اپنی

کہ یہ تصویر ہے۔ تصویر مین آواز کہان
وہ جس انداز کے خواہان ہین وہ انداز کہان

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

لیجیئے ۔ بھیجکے رسوائی مرے ہاتھ آئی ع　　کیون نہ کہتا تھا مین ۔ آخر کو وہی بات آئی

اب وہ مچلے ہین کہ تصویر بھی کچھ بات کرے　　کچھ ہنسے بولے کچھ اظہار خیالات کرے

دھوم سنتے ہین بہت اسکی خوش الحانی کی　　آج دے ہمکو یہ تعلیم غزل خوانی کی

خوب مضمون ہے اسکا وہ شعاع امید　　اور وہ مثنوی نور محل کی تمہید

تازہ تصنیف کوئی اپنی غزل پڑھکے سنائے　　کچھ پھڑکتے ہوئے اشعار ہی یہ اپنے سنائے

اسلیے اسکو بلایا ہے کہ صورت دیکھین ؟　　اسکی تقریر سُنین ۔ اسکی طلاقت دیکھین

اسمین طاقت ہی نہین جب سخن آرائی کی　　تو یہ تصویر بھی اک شکل ہے رسوائی کی

اور اُٹھاکر کچھ اسیطرح وہ تمہید کلام　　رکھتے ہین پیکر بیجان سے امید کلام

بیزبان چیز سے ہے نغمہ طرازی کی امید　　قبر حاتم سے ہے مہمان نوازی کی امید

کان رکھ رکھ کے سُنا چاہتے ہین غور سے کچھ　　منتظر ہین کہ صدا آئے لب گور سے کچھ

کون کہدے کوئی اس منزل عالی مین نہین　　صاحب خانہ اب اس خانۂ خالی مین نہین

شاہ جی ۔ آگے بڑھو اور کوئی در دیکھو　　جاؤ بستی کیطرف ۔ کوئی بھرا گھر دیکھو

+ + + + + + + + +

تنگ ہین شورش ہستی سے فراغت والے　　تخلیہ ڈھونڈھتے پھرتے ہین نزاکت والے

بنگئے شیشۂ آئینہ پہ تصویر کہین　　ہو گئے باعثِ آرائش تعمیر کہین

ع ہرچند قوافی مین اس قسم کا تصرف ناجائز اور غلطی ہے لیکن مذہب شعرا مین مضامین اور روانی کا خوف کرکے اصول قافیہ کی پابندی کرنا گناہ بلکہ گناہ کبیرہ ہے ۔ شاعری مین نیا تخیل پیدا کرنے اور نئی روح پھونکنے کے لیے ضرورت ہے کہ اصولی پابندی محدود کرکے اُسکا میدان زیادہ وسیع کیا جاوے لہذا آزاد خیال شعرا جان بوجھ کر اس قسم کی غلطیون سے درگذر کرتے رہے ہین

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

دیکھتے سب ہین مگر منھ سے نہین کہتے کچھ
محو آرائش رنگین ہین وہ ایسے کچھ

شکل عبرت کی ہے دلچسپی کی اک صورت ہے
نگہِ حسرتِ تصویر بھی اک طاقت ہے

اُٹھ گیا بزم خرابات سے کوئی مینوش
میز پر چھوڑ کے اک شیشۂ خالی خاموش

جسمین کچھ دورِ شبینہ کا نشان باقی ہے
نگہِ حسرت نظارگیان باقی ہے

جل بجھی شمع مگر ہے اثرِ پروانہ
اوڑتے پھرتے ہین بگولون پر پرِ پروانہ

سطح مواج سمندر پہ ہے اک شکل حباب
دیکھتی موج پر آشوب کو ہے چشم پر آب

کہے کس منھ سے کہ مین ہستی بیطاقت ہون
مین سر بزم تماشا نگہ حسرت ہون

کارسازان کہ پر اسرار زبانم دادند
مہرِ خاموشی حسرت بہ لبانم دادند

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

# مقدس سرزمین

مرحبا اے مادرِ ہندوستان جنت نشان
مرحبا اے بھارت اے روحانیت کی سرزمین
ہم سے کہے جائینگے مکہ اور مدینہ چھوڑ کر
ساری دنیا مین ہے تیری پاک تر بہتر زمین

---

تو فضائیت مین شادابی مین پیدا وارمین
سب ممالک سے ہے افضل سب ممالک سے قدیم
تجھ مین تھا اُسوقت نورِ حق پرستی جلوہ گر
جبکہ روشن بھی نہ تھی شمع تجلائے کلیم

---

دوزخ و جنت کا دنیا مین دکھا دیتی وجود
کیا کوئی معمولی طاقت ؟ یا اک انسانی دماغ
رہ گئے حیران حکما مصر اور یونان کے
تیرے رشیون نے لگایا جب تناسخ کا سراغ

---

تیرے بندرابن سے اُٹھا پہلے ہو حق کا خروش
کیونکہ دنیا کا وہی پہلا عبادت خانہ تھا
وہ کنھیا اور وہ تیرا بانسلی والا کرشن
با خدا تھا برگزیدہ تھا نبی تھا یا نہ تھا

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

بج اُٹھی تھی بانسلی گوکل مین تیری ایکبار
آجتک دنیا مین ہے آواز اُسکی گونجتی
وہ زمانہ گذرے صدیان ہوگئین گو چار ہزار
آجتک محفل جمی ہے گوپیون کے رقص کی

---

سب سے پہلے تیرے گوتم اور گوپی چند نے
چھوڑکر سب راج پاٹ اپنا گدائی کی قبول
اور وہ عارف وہ تیرا نامور شاعر کبیر*
بٹ گئے ہندو مسلمان مین برابر جسکے پھول

---

اے بہارستان جذباتِ - اے خراباتِ خروش
سیرگاہِ سعدی شیراز و بزم والمیک
ہے خم و مینا مین تیرے خاکِ خسرو تہ نشین
اور مے احمر مین تیری خونِ سرمد ہے شریک

---

* مصنف پرافٹس آف انڈیا Author of Profits of India لکھتا ہے کہ کبیر کی میت پر ہندو مسلمانوںمین جنکے سرغنہ مہاراجہ بنارس اور بجلی خان تھے جنگ عظیم ہوجاتی اگر کبیر داس کی پاک روح اس خطرناک موقع پر ظاہر ہوکر تصفیہ نہ کردیتی کبیر کی نعش کو اپنے اپنے طور پر دفن کرنیکا جھگڑا تھا لیکن جب یہ معلوم ہوا کہ نعش کی جگہ صرف تھوڑے پھول کفن مین رکھے ہین تو نصف پھول لیکر راجہ بنارس نے گنگا کنارے جلائے اور خاکستر پر مٹھ بنوادیا اور نصف پھول مسلمانون نے مگر مین جہان کبیر نے وفات پائی تھی دفن کرکے عظیم الشان مقبرہ تیار کرایا جو ابتک زیارت گاہ خلائق ہے ۔

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

# قطعات و رباعیات

## نیکنامی و نامی

عورت ہو کہ مرد - نیکنامی اُسکی اُسکا ذاتی گران بہا زیور ہے
یہ جسمین ہے آبدار موتی ہے وہ یہ جسمین نہین وہ بدنما پتھر ہے

---

جس نے زر نقد کچھ چرایا میرا لیجائے - خیر اُسی کے کام آئیگا
زر ہاتھ کا میل اور ایسی شے ہے اس ہاتھ گیا اُس ہاتھ آجائیگا

---

لیکن او چور - او ستمگر بد گو رسوا ترے ہاتھ سے مین کیا کچھ نہوا
ظالم تو نے وہ مال میرا لوٹا مین مٹگیا اور تیرا بھلا کچھ نہوا

شیکسپیر

---

## عبرت

چشم عبرت کھول او رشاہونکا تو انجام دیکھ آسمان نے ہاے کیسی انکی مٹی کی خراب
یادگارِ قصرِ قیصر ایک ویرانہ ہے بس اور اک کھنڈہل کہ تھا وہ گنبدِ افراسیاب
جھولتے تھے جنمین پردے قاقم و سنجاب کے گونجتا تھا جنمین شورِ نغمہ چنگ و رباب
اب اُنھین مین مکڑیان ہین پردہ دار بیکسی چند ہے نوبت نواز دور دورِ انقلاب

فارسی

---

## وفات نواب محسن الملک

بنیاد کوئی چندہ کی ڈالی ہے وہان یا عہدہ سکرٹری کا خالی ہے وہان
کیون ملک عدم کو تم چلے اے مہدی کیا کانفرنس ہونیوالی ہے وہان

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

دیگر

اُسوقت کہ جب احمد و محمود نہ تھے
مہدی و مسیح کوئی موجود نہ تھے

زنہار نہ تھی قوم کو پروا اے امام
مہدی تو تھے گو مہدی موعود نہ تھے

دیگر

یاد آتا ہے آہ وہ کلام مہدی
وہ فکر رسا وہ انتظام مہدی

نالاں ہے ملک سُن کے مرگِ محسن
روتی ہے قوم لیکے نامِ مہدی

دیگر

اب قوم کو کچھ کرنے کا یارا نہ رہا
اُسکو تنکے کا اب سہارا نہ رہا

ہر قوم کا ہادی ہے کوئی لیکن آہ
ہم گرگئے ہوں کوئی ہمارا نہ رہا

شکست کانگرس

کانگرس ٹوٹی مگر اب کانگرس ہر فرد ہے
قوم کا اب بچہ بچہ اک بہادر مرد ہے

ٹوٹ کر گو شیشۂ دل ہوگیا ہے چور چور
لیکن اِسکا ریزہ ریزہ اک دلِ پُردرد ہے

دیگر

بکھرے اجزا مگر نہ قوت ٹوٹی
اب پھیل گئی اور جماعت ٹوٹی

ٹوٹی ہوئی شیشہ کی وہی ہے جھنکار
دل ٹوٹ گیا مگر نہ ہمت ٹوٹی

حقوق رعایا

سائل سرِ عدالت اگر دادخواہ ہے
حاکم کی رائے دے کہ نہ دے بادشاہ ہے

لیکن غریب پر ہے بغاوت کا جرم کیوں
اپنے حقوق مانگنے مین کیا گناہ ہے

اتفاق

یاخدا وہ دن دکھا محسود و حاسد ایک ہون
دوست دشمن ایک اخیار و مفاسد ایک ہون

یون لڑین ہندو مسلمان ہو مگر جب بحث ملک
سب کے اغراض ایک او سب کے مقاصد ایک ہون

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

## نفاق

اچھا ہے ہندو مسلمان کا نفاق
آپس ہی مین انکی مار کوٹ اچھی ہے

میوون کا ذکر تھا کہ اک ہیگانہ
بول اُٹھا کہ اس ملک مین پھوٹ اچھی ہے

## قومی تنزل

کھیلتے راہِ ترقی مین کبڈی رہ گئے
ہر ہان آگے گئے اور ہم پھسڈی رہ گئے

مفت خوری جلدی جلدی کرکے دسترخوان صاف
اُٹھ گئے اور چوستے ہم ایک ہڈی رہ گئے

## ترقی و تنزل اسلام

یون رہتے ہین پیچھے آگے یون بڑھتے ہین
یون گرتی ہین آسمان پہ یون چڑھتے ہین

یہ مسئلہ ارتقا کا ہمسے سمجھین
اسکول مین لوگ جا کے کیا پڑھتے ہین

## شکست کانگرس

کیا غم جو خم مے سر محفل ٹوٹا
اک شیشہ تھا ٹوٹنے کے قابل ٹوٹا

غم تو ہے کانگرس کا یہ کیا ٹوٹی
ہمت ٹوٹی مری۔ مرا دل ٹوٹا

## خیالات پریشان

اے پریشان خیالات کہان رہتے ہو
شب کو تم سیل حوادث کیطرح بہتے ہو

کسی دشمن کو بھی ہرگز نہ وہ سنوائے خدا
ایک بیمار کے تم کان مین جو کہتے ہو

## کیفیات زندگی

عیش ۔ غم ۔ دولت کا نشہ فکر یا محتاج کی
کل کا غم ۔ پرسونکا دھڑکا اور راحت آجکی

کیسا لہرین لے رہا ہے رات دن بحرِ حیات
بیٹھکر ساحل پہ سیرین دیکھیے امواج کی

## نوشتہ قسمت

قسمت کے لکھے کا کوئی مفہوم نہین
ایسا مرقوم ہے کہ مرقوم نہین

پوچھی جو فلک سے مین نے تعبیر حیات
آواز آئی کہ ہمکو معلوم نہین

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

## فخر خود

دریا کو نہ دیکھ اُسکی روانی کو دیکھ
نیسان کو نہیں گہرفشانی کو دیکھ
میرا منھ دیکھتا ہے تو اے سامع
مجکو نہیں میری خوش بیانی کو دیکھ

### ایضاً

جس بزم مین جس شہر مین جا نکلا ہون
روتی ہوئی صورتین ہنسا نکلا ہون
جب بحر مین ہے مین نے لگایا غوطہ
مونگے موتی اُچھالتا نکلا ہون

### ایضاً

خمخانہ مین میرے جشن احباب رہے
محفل مین مری دورِ مے ناب رہے
ایسا اک باغ مین لگا جاؤن کہ وہ
پھولے پھلے اور ہمیشہ شاداب رہے

### ایضاً

نالہ سے مرے کسکو نہ کچھ جوش ہوا
نغمہ مرا کسکا نہ دُرِ گوش ہوا
تھی آہ مین میری بیخودی کچھ ایسی
جس نے اُسے سُن لیا وہ بیہوش ہوا

## غلطیون کا اعتراف

مانا نغمہ میرا خوش آیند نہین
اور پردگیان عشق خورسند نہین
لیکن یہ خروش دل ہے یہ ہین جذبات
جذبات کبھی ادب کے پابند نہین

## دل افسردگی

شادابی لالہ زار آنے سے رہی
گلبانگ لب ہزار آنے سے رہی
دل کی پژمردگی ہے بڑھتی جاتی
اس باغ مین اب بہار آنے سے رہی

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

# غزلیات عاشقانہ

## فارسی

حلقۂ رندانہ با پیمانہ و ساغر زنم　　توبۂ دیرینہ را ای شیخ پا بر سر زنم
کے خوش آید گلخن دنیا مرا ای خاکیان　　منکہ طرح آشیان بر گنبد اخضر زنم
این لبِ جان بخشِ تو از چشمۂ حیوان خوشست　　طالع اسکندری بر گور اسکندر زنم
یادِ منصورم صلیب اندر کلیسا میدہد　　نعرۂ چند از انا اللہ و انا الحق بر زنم
کودکان کردند موزون شعر یا بر مرگ من　　مردۂ آوارہ در ہر کوچۂ و ہر بر زنم

نادر از نے نالۂ موسیقار پیدا میکنم
ساعتے دیگر نشین تا نغمۂ دیگر زنم

## اُردو

مضمون نہین ہے صاف نو اہنگ راز ہے　　ہر حرف شعر کا لب خاموش ساز ہے
مین آپ ہی لگائے ہون اپنے جگر مین آگ　　سینہ مین درنہ سوز نہ دلمین گداز ہے
ایک بیخودی نے ڈالی ہین لاکھون ہی گتھیان　　جو بات ہے وہ بھید ہے جو شے ہے راز ہے
دان حسن سے بنے ہین وہ اک پیکر جمال　　یان اک مرقع حسرت نظارہ باز ہے
وہ ہین کہ بات ہی نہین سنتے غریب کی　　مین ہون کہ دفترِ گلہ ہاے دراز ہے
پہلے تھا سر مین حب وطن کا مرے جنون　　اب خبط یا وہ گردی دور و دراز ہے
اچھا تھا وہ شباب کہ کچھ سوجھتا نہ تھا　　اب ہر قدم پہ خوفِ نشیب و فراز ہے
اک سلسلہ ہے نا تمنا ہی خیال بھی　　جتنا دراز کیجیے اُسکو دراز ہے
ہر وقت کشمکش مین ہین امید و بیم کے　　احمق ہین جنکو خواہشِ عمرِ دراز ہے
اک آنکھ خوف تیرگی قبر مین ہے بند　　اور ایک شوق عرصۂ محشر مین باز ہے

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

ہے ذرہ ذرہ پرتو مہر جمال یار
دنیا نہین ہے خانہ آئینہ ساز ہے
کچھ آہ و نالہ کا نہین کھلتا اثر مگر
اتنا کہ اسمین سوز ہے اور اسمین ساز ہے

## نادر سناؤ اک غزل عاشقانہ اور
## اور اک گلاس ابھی تو در توبہ باز ہے

زاہد کو اپنے زہد پہ کس درجہ ناز ہے
اُسنے سُنا نہین کہ خدا بے نیاز ہے
تم شمع رو ہو مین تو مجسم ہون ایک شمع
رگ رگ مین میری حالت سوز و گداز ہے
اے چارہ ساز پہلے نکال اسکو کھینچکر
اک تیر سینہ مین نفس جانگداز ہے
خدمت کو میری آج بھی حاضر ہی آسمان
وہ اسکو کیا کرے کہ مجھے احتراز ہے
زاہد مے طہور بھی آخر شراب ہے
مجکو تو منع کرتا ہے تو کب مجاز ہے
پہلے گناہگار ہی پہونچے بہشت مین
وہ تو بڑا کریم بڑا بے نیاز ہے
صدا اسے ہجوم تمنا ذرا ٹھہر
یہ وقت رخصت نفس جانگداز ہے
روز قیامت آج تو واعظ دھرا نہین
اک عمر چاہیے اُسے مدت دراز ہے
غربت مین مجھسے پوچھتی ہے میری بیکسی
یان اے غریب کون ترا چارہ ساز ہے
اے ہمرہان بڑھائے ہوے اب قدم چلو
دن مختصر ہے اور مسافت دراز ہے
سوتا بنا ہے ناز سے کوئی شب وصال
ہان واقعی یہ خواب ہے۔ یہ خواب ناز ہے
اے دل نہ کر ہر ایک سے تو شکوۂ رقیب
کمبخت اسمین تیرا ہی افشاے راز ہے
آخر مسیح نے بھی لیا اپنا ہاتھ کھینچ
پروردگار تو ہی بس اب چارہ ساز ہے
تم اور تمسے میل کرے کوئی پاکباز
اچھی کہی کہ غیر بڑا پاکباز ہے
طرز ستم کچھ اور اب ایجاد کیجیے
ترچھی نظر تو ایک پسندیدہ ناز ہے

نادر نکل گیا ہے اگر کوئی شعر گرم
سینہ کا سوز ہے مرے دل کا گداز ہے

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

بڑھادو وعدۂ فردا پہ تم اپنی عبارت بھی | کہ فردا کیا نہ بھولونگا مین فردائے قیامت بھی
شبِ خلوت جب اُترین کشتیون پر کشتیان مے کی | زمین پر آسمان سے آگیا دریائے رحمت بھی
تسلی اس دل بیتاب کی مین آپ ہی کر لون | ہجوم یاس سے پاؤن کہین کمبخت فرصت بھی
بہم اک مختصر سے دل مین ہین شادی و غم دونون | یہ چھوٹا سا مکان اور اسمین دوزخ بھی ہی جنت بھی
سوال بوسہ پر بولے کہ دیکھو تمنے پھر چھیڑا | تمھین کچھ ہو گئی ہو گالیان سننے کی عادت بھی
یہان زاہد بنے ہین اور میخانہ سے کل شب کو | نکالے جب گئے میکش تو اُنمین خود بدولت بھی
بنے وہ مدعی میرے تو میرے دوست بول اُٹھے | کہ ہم حاضر ہین دینے کو گواہی بھی شہادت بھی
وہ کہتے ہین کہ جنت بھی ہے اک کوچہ حسینونکا | بنا لینا اُسی کوچے مین جا کر اپنی تربت بھی
نماز پنجگانہ سے ہے بہتر کام کیا زاہد | مگر نیت سے پہلے ٹھیک کر لے اپنی نیت بھی
بہت اچھا رہا جو بچ گیا عشق و محبت سے | ق | محبت ہے کوئی یہ اہلِ دنیا کی محبت بھی
سر بالین تربت سب دکھا نیکے یہ آنسو ہین | دلو نمین یہ کہ ہو جائے کہین جلدی فراغت بھی
فنا جب ہو گئے بحر حوادث مین تو ہمکو کیا | کنارے پر اگر کچھ ہڈیان پہونچین سلامت بھی
شبِ غم نیند ہی اول تو کیون آنے لگی مجکو | اگر سویا تو اُٹھنے کا نہین صبح قیامت بھی

تری باتین بھی نادر کتنی لچھے دار باتین ہین
کچھ اظہار اطاعت بھی کچھ اندازِ متانت بھی

وہ نگاہ جسطرف اُٹھ گئی وہ نظر جدھر سے نکل گئی
کسی سینہ مین تیر سی چبھ گئی کسی حلق پہ تیغ سی چل گئی
یہ ہمارے ہی جی گے کا شخص تھا یہ ہم ایسا حسن پرست تھا
کہین تذکرہ حور کا سن لیا تھا کہ نیت شیخ بدل گئی
مری طبع رواں کا یہ حال ہی کہ بس ایکبار گھٹا اُٹھی
وہ بڑھی وہ گھر آئی وہ چھا گئی وہ برس چکی وہ نکل گئی

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

## بر طرح مشاعرہ رامپور حسب فرمائش جناب صاحبزادہ مصطفےٰ علیخانصاحب بہادر شریر پرائیویٹ سکریٹری حضور پرنور دام اقبالہ

لکھ گیا خط شعاعی ہین جو مین اشعارِ صبح
ہو گیا مطلع غزل کا مطلعِ انوارِ صبح

زخمِ دل کو اسکی کیا حاجت ہی ہنسنے دی فلک
مرہم کافور بہرِ زخم دامنِ دارِ صبح

شیخ شب بیدار سو جاتا ہے کیون وقت سحر
ہاے کھو دیتا ہی کیون یہ دولتِ بیدارِ صبح

شام کا وعدہ ہی مجھسے اور شرارت دیکھیے
شام ہی پر سب اٹھا رکھا ہی کاروبارِ صبح

عمر بھر کے سو گنہ اور ایک توبہ وقتِ مرگ
رات دن کی معصیت اور ایک استغفارِ صبح

کم نہین صبحِ قیامت سی مجھے صبحِ وصال
موت کے آثار ہین میرے لیے آثارِ صبح

اے دلِ نادان کہانکا وعدہ اور آتا ہی کون
شام ہی سے کیون ہی تجکو کاوشِ بیکارِ صبح

تم تو وعدہ رات کا کرکے فراغت پا گئے
شام سے پھوڑا کیا آنکھین ہین تا آثارِ صبح

ہمکو بھی ڈھارس ہوئی انکو بھی آسان ہو گیا
صبح وعدہ شام کا اور شام کو اقرارِ صبح

کیا شکایت کا محل یہ بھی غنیمت جانئے
شام تک بھی ہو جو پورا وعدۂ دیدارِ صبح

اک اضافت سے غزل کا قافیہ نادر ہی تنگ
اس کلفت سے ہے مکدر مطلعِ انوارِ صبح

---

## بر مصرعہ طرح مشاعرہ رامپور

آج ہم اسکو لڑا دینگے ترے تیر کے ساتھ
آہ بھی تیر ہے گر آہ ہے تاثیر کے ساتھ

فکرِ عقبےٰ بھی تو ہے رفعت و توقیر کے ساتھ
قبر تعمیر ہو ہر قصر کی تعمیر کے ساتھ

اب کسی فتنۂ محشر کے بنینگے شاگرد
ہم بھی اب چال چلینگے فلک پیر کے ساتھ

دل پریخانہ بنا عکس پری پیکر سے
اڑ چلا سارا مکان ایک ہی تصویر کے ساتھ

رنگ و روغن کے پس پردہ ہی سادہ کاغذ
شکل پیری بھی جوانی کی ہی تصویر کے ساتھ

مین خطاوار ہون اُسوقت جب اے داورِ حشر
میری نیت بھی ہو ثابت مری تقصیر کے ساتھ

تم ہی سے ملتے نہین لیکن خط قسمت میرا
ملتا جلتا ہی تمھارے خط تقدیر کے ساتھ

غیر کے دل مین نہ رہجائے کہین تیر اُسکا
اُسنے جب تیر چلایا مین اُڑا تیر کے ساتھ

کہتے ہین آہ تری بنگئی بجلی کیونکر
یا مرے ساتھ چلی یا مری شمشیر کے ساتھ

یہ مرا نامۂ اعمال ہے اے داور حشر
تو اسے دیکھ ملا کر خط تقدیر کے ساتھ

× × × ×

آج او نالۂ شرربار ہو تاثیر کے ساتھ
ہمنے میدان بدا ہے فلک پیر کے ساتھ

دیکھنا یہ ہی کہ میخانہ سے نکلے کیونکر
شیخ آئے تو بڑی عزت و توقیر کے ساتھ

آپ نے دیکے سزا اور بڑھا دی جرأت
خوف تعذیر بھی دل سے گیا تعذیر کے ساتھ

دل کو اسدرجہ تری زلف سے رغبت کیون ہے
کیون نہین اسکو مری پانؤنکی زنجیر کے ساتھ

ساتھ ہی زندہ دلی کے گیا دل بھی اپنا
شمع محفل سے گئی شمع کی تنویر کے ساتھ

عکس لینے مین اٹھا دیتے ہین مجکو کہ کہین
میری تصویر بھی کھنچ جائے نہ تصویر کے ساتھ

دشت وحشت مین بگولون کا تماشا آیا
ناچ اُنکا وہ مرے نغمۂ زنجیر کے ساتھ

جانے کس جال مین کمبخت رہا اسمین اسیر
پڑ گئی دل مین گرہ زلف گرہ گیر کے ساتھ

پیروی ہے اُسی مرحوم کی نادر ورنہ
شاعری کہتے ہین جسکو وہ گئی میر کے ساتھ

یہ وضع قومیت آئندہ رخصت ہونیوالی ہے
نئی تہذیب سے تجدید ملت ہونیوالی ہے

شب لذت ہی آخر اور محفل اُٹھتی جاتی ہے
سحر کیا ہونیوالی ہی قیامت ہونیوالی ہے

نئے سامانِ آرایش فراہم ہوتے جاتے ہین
فراہم کیون نہون اُنکی ضرورت ہونیوالی ہی

گراموفون پہ بیچارہ مطرب گت بجالے کیا
وہ خود سمجھا ہوا ہی اُسکی جو گت ہونیوالی ہے

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

تری نغمے اب لے قوال سب بیکار ہین انکے
نہ کچھ حال آنیوالا ہی نہ رقت ہونیوالی ہے

سخن سنجان دیرین شاعری پر غور کرتے ہین
کہ کیونکر اہمین خوش آیندہ جدت ہونیوالی ہے

پرانی وضع والے اپنی اپنی فکر مین ہین سب
کہ دیکھین اس بھری محفل مین کیا گت ہونیوالی ہے

کمیشن کر رہا ہی غور تفریق مذاہب پر
بھلی ہو یا بری ترمیم ملت ہونیوالی ہے

کوئی مانے نہ مانے ہمتو اس ترمیم سی خوش ہین
اگر قومی پرستش جزو حکمت ہونیوالی ہے

پلے پڑتے ہین ہندی اسطرح تقلید یورپ پر
کہ گویا انکی یورپ پر حکومت ہونیوالی ہے

ہماری سادگی روزانہ ایسی بڑھتی جاتی ہے
کہ اسکی جلد تر پیچیدہ صورت ہونیوالی ہے

ہماری ہر غرض مین سخت قیدین لگتی جاتی ہین
ہر آسانی ہمین آیندہ دقت ہونیوالی ہے

گذشتہ عظمتین اپنی ہمین سب یاد ہو لیکن
اب اُنسے کوئی عزت کوئی وقعت ہونیوالی ہے

تم آئینہ مین اپنے خال و خط کا حسن مت دیکھو
وہ صورت دیکھو جو آیندہ صورت ہونیوالی ہے

شمار ابتک تھا جو پاؤن مین جسکا اُسکے بازو کو
پر پرواز کی قوت عنایت ہونیوالی ہے

بہت کچھ تم ترقی کر چکے اور کرتے جاتے ہو
مگر قدرت پہ حاصل تمکو قدرت ہونیوالی ہے

تمھین معراج دنیا دی تو حاصل ہو چکا آگے
ترقی ہونیوالی کیا ہے ذلت ہونیوالی ہے

ترقی انتہائے حد پہ پہونچی عقل انسان کی
اب آگے از سر نو پھر جہالت ہونیوالی ہے

غرض دنیا بدلتی جا رہی ہے ایسی تیزی سے
کہ کوئی دن مین مخدوش اسکی سرعت ہونیوالی ہے

تمھین کیا سوچ نادر تم نہوگے اور نہ دیکھوگے
جو کچھ اچھی بُری آیندہ حالت ہونیوالی ہے

زمانہ سے کون جا ہے خالی ؟ کہان فلک یا زمین نہین ہے ؟
تری گلی مین مگر جو اندھیر ہے وہ ظالم کہین نہین ہے
وفا حسینون ہی مین نہین جب تو یہ سمجھ لو کہین نہین ہے
کہین نہین کیا ؟ جہان ضرورت ہے سخت اسکی وہین نہین ہے

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

کیا کرین وہ زبان سے اقرار مجکو مطلق یقین نہین ہے
یقین کیا ہو کہ لب پہ ہان ہان ہو اور دل مین نہین نہین ہے

حضور نے آج مجکو چھیڑا ہے۔ لے ذرا بیٹھیے سنبھلکر
کہ شام غم کی یہ شکوہ سنجی ہے۔ صبح کی بھیرو ین نہین ہے

ہماری کیا فکر تجکو ہم گوشۂ لحد مین بھی کاٹ لینگے
ترا ٹھکانا دلِ فراغت طلب کہان ہے؟ کہین نہین ہے

لباس انسان مین حور و غلمان ہین یہ حسینانِ عیش سامان
بہشت دنیا کے بھیس مین ہے یہ ہند کی سرزمین نہین ہے

کچھ اور ہی چیز ہین مرے شعر آب تاب اور تازگی مین
نہین ہین یہ ہار موتیے کے یہ سلکِ دُرِ ثمین نہین ہے

تلاشِ مضمون مین فکر عالی مری کہان لائی مجکو نادر
کہ دیکھتا ہون تو پاؤن کے نیچے آسمان ہے زمین نہین ہے

مع نبی ازین سر -

**تاریخ طبع کلیات ملک الشعرا امیر الدولہ سعید الملک سر راجہ امیر حسن خان صاحب بہادر ممتاز جنگ کے سی آئی ای ایف سی۔ یو متخلص بہ سحر والی محمود آباد**

چشم کشا اے دل بنگر شوخی طبع امیر الامرا
راجہ امیر حسن خان صاحب خسرو ثانی ملک الشعرا

صاف عبارت پر ز فصاحت بندش چست و تازہ مضامین
جملہ سخن از نقص مصفا جملہ کلام از عیب مبرّا

خط خوشش چون شمع روشن جلوہ نمائے شاہد معنی
صفحہ صافش ساعد سیمین پردہ کشائے بزم تماشا

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

در ہر شعر نہان صد جادو از ہر مصرعہ عیان صد پہلو
الفت پنہان شکوہ مضمر شوقِ عیان وحسرت پیدا
گاہ فغان از خاطرِ مضطر گاہ سکون از وعدۂ دلبر
گاہ ز حرمان گہ ز امید و گاہ ز حسرت گہ ز تمنا
یاد چمن در دشت مصیبت یادِ وطن در عالم غربت
لذت خلوت تلخی فرقت ذوق جفا و کاوش اعدا
رنگ مظاہر رنگ اعیان رنگ مذاق و رنگ تصوف
لذت رازِ حقیقی پنہان لطف نیاز مجازی پیدا
وہ چہ تغزل وہ چہ ترنم وہ چہ نوائین وہ چہ مضامین
صد چمنستان بر تو قربان باز بخوان اے بلبل رعنا
سیر کنان بزم جہان این طرفہ تماشا سیر کنید
یک چمن و صد گل رنگین یک قفس و صد زمزمہ پیدا
طبع روان سحر سخنور کرد چو ابر بہارین پیدا
غنچۂ مضمون ساحل ساحل گوہرِ مضمون دریا دریا
مید ہد این دیوان منوّر قلب مرا آن نور حقیقت
انچہ تمامی عمر نداده حضرت موسی راید بیضا
داشت ز مدت بزم سخن افسردہ ولیہا کین شاہد
برقع فگند از چہرۂ زیبا باز فتاد بعالم غوغا
نسخۂ دلکش پیکر زیبا سال ہجری دبا ز نسیمی
۱۳۲۰ھ
نادر گفت ۔ کلام نیکو سحر سخندان ملک الشعرا

۶۱۹۰۲

## ایضاً اردو

راجہ صاحب واہ واکیا بات ہے
خوب دیوان آپ نے بڑھکر کہا

ہمکو اک ایسا نہ سوجھا چلبلا
شعر کہنے کو جوانی بھر کہا

اُٹھ گیا پہلوے جانان سے رقیب
اسطرح کچھ اُس سے سمجھا کر کہا

محتسب کو صاف دی دشنام اور
وہ نہ سمجھا کیا کہا کس پر کہا

سننے والون کو رُلا مارا اگر
حال دل کہنے کو ہنس ہنسکر کہا

یہ کلام ایسا کلام اتنا کلام
کب کہا۔ کسنے کہا۔ کیونکر کہا

کیا لکھا انشا نے اپنا سر لکھا
کیا کہا گویا نے اپنا سر کہا

موتیون مین گوندھ سب مصرعے دیئے
شعر حضرت کیا کہا زیور کہا

جو لکھا لاریب اسے علی تر لکھا
جو کہا واللہ بڑھ چڑھکر کہا

مین نے نادر سال ہجری واہ وا
سحر سحر آموز کا منتر کہا

۲۰ ۱۳ ھ

رباعی اختتام
یاران دل پارہ پارہ کردند کہ بس
از بیم سخن کنارہ کردند کہ بس
با او صد جلوہ در کمین دشت است
نظارگیان اشارہ کردند کہ بس

# صحت نامۂ جذبات نادر

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۲۱ | ۳ | مکا تھا | چُکا تھا |
| ۲۴ | ۴ | کوہ طور | فرطور |
| ۳۱ | ۱۳ | محنت | مشقت |
| ۳۵ | ۱۵ | ىند | بند |
| ۳۷ | ۱ | اپنے مال | اپنے پال |
| ۵۰ | آخری | انتظار | انتظام |
| ۵۱ | آخری | یہ بڑی | ہے تری |
| ۵۴ | آخری | نام کی | قوم کی |
| ۷۹ | نوٹ سطر ۲ | خوف | خون |
| ۹۱ | ۱۵ | کس جال | کس حال |
| ۹۲ | ۹ | یاد ہو | یاد ہین |
| ۹۳ | ۱۳ | بہادر | بہادر مرحوم |

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

مثنوی

# لایٹ آف حرم

یعنی

مشہور و معروف انگریزی فسانہ

# لالہ رخ

مصنفہ

سرآمد شعرا سر ٹامس مور صاحب (لندن)

کی آخری مثنوی

لایٹ آف دی حرم

کا ترجمہ اُردو نظم مین


از جناب منشی نادر علیخان صاحب نادر

کاکوروی لکھنوی



باہتمام بابو منوہر لال بھارگو سپرنٹنڈنٹ

مطبع منشی نولکشور لکھنؤ مین چھپی

سنہ ۱۹۱۰ء


Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

# فہرست مضامین لائٹ آف حرم


| نمبر شمار | خلاصہ مضامین | ہندسہ صفحہ | نمبر شمار | خلاصہ مضامین | ہندسہ صفحہ |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | نغمہ تمہید | ۱ | ۱۱ | نور محل کا حسن | ۱۶ |
| ۲ | لالہ زار کشمیر | ۳ | ۱۲ | جہانگیر کا عتاب | ۲۰ |
| ۳ | کشمیر کی شام | ۵ | ۱۳ | نور محل کی جلاوطنی | ۲۱ |
| ۴ | کشمیر کی رات | ۶ | ۱۴ | نور محل کی دایہ | ۲۲ |
| ۵ | کشمیر کی صبح | ″ | ۱۵ | منتر | ۲۵ |
| ۶ | کشمیرون کے وقت | ۷ | ۱۶ | دعوت گل کا دوسرا جلسہ | ۳۳ |
| ۷ | دعوت گل | ۸ | ۱۷ | برقعہ پوش عربن | ۳۶ |
| ۸ | دعوت گل دھوم دھام | ۱۱ | ۱۸ | بزم نغمہ و شراب | ۳۷ |
| ۹ | نور محل اور جہانگیر | ۱۳ | ۱۹ | صفائی اور خاتمہ | ۴۳ |
| ۱۰ | نور محل کی گستاخی | ۱۵ | | | |


Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

## نغمۂ تمہید

صریرِ کلکِ شاعر سے دمِ تحریر ہے پیدا
سرور افزا۔ نشاط انگیز نغمہ اور وجدانی
یہ نغمے خامشی سے اُٹھکے ہر گوشہ سے دُنیا کے
غذائے روح بنتے ہین پئے تفریحِ انسانی

---

تکلّم سے جو ہے بحرِ ہوا مین اک تموّج سا
چلا جائیگا وہ ساحل بہ ساحل یونہی صدیونتک
قدامت کی صدائین اب بھی ہین موجود اور یونہی
رہین گی تا قیامت جائین گی کانونسے کانونتک

---

بھیانک چیخین دردانگیز نالے قہقہے نغمے
یہ آوازین ہمارے کانمین مِل جُل کے آتی ہین
مگر جو دور تر دیرینہ تر ہین اُن مین آوازین
وہی دلچسپ تر ہین اور ہمارا دل لُبھاتی ہین

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

شفق گون اے گھٹاؤ! اور اے بکھرے ہوے تارو!
تم اتنے خوشنما کیون ہو تمھاری صرف دوری ہے
نمائش چاہتی ہو تم تو اے دنیا کی آوازو!
تمھارا دور تر دیرینہ تر ہونا ضروری ہے

---

غرض دلچسپ ہین یہ دور کی دیرینہ آوازین
نشان ملتا ہے اِنسے ہمکو اُن بے نشانون کا
کہ جنکی ذات پر تھا حصر دیرینہ زمانہ مین
ترقی کا تمدن کا - مذاقون کا - زبانون کا

---

اُنھین آوازون مین ہے ایک ٹامس مور کا نغمہ
ہمارے کان تھے ناآشنا جس کے ترنم سے
مگر اب وہ سُنائی دے رہا ہے صاف تر کتنا
مرے طرزِ بیان سے - میرے اندازِ تکلم سے

---

اگر تم خاک بھی مرحوم کی ڈھونڈھو نپاؤ گے
مگر گونجی ہوئی اک بازگشت آواز باقی ہے
سنو تارِ تموج پر ہوا کے کان رکھکر تم
وہ نغمہ اُن کا باقی ہے وہ اُنکا ساز باقی ہے

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

# لائٹ آف دی حرم

خمخانہ مین میرے جشنِ احباب رہے
محفل مین مری دورِ مئے ناب رہے
ایسا اک باغ مین لگا جاؤن کہ وہ
پھولے پھلے اور ہمیشہ شاداب رہے

نادر

## "لالہ زار کشمیر"

| | |
|---|---|
| ساقی ہان جلد بھر کے لا پھول | دعوتؔ پھولونکی ہے پلا پھول |
| آہا کیا ذائقہ ہے اس کا | کتنا اچھا مزہ ہے اس کا |
| اور اک ساغر ابھی پلانا | بس-اب کاغذ قلم منگانا |
| دکھلاؤن بہارِ غیر معمول | برسادون آج پھول ہی پھول |
| کشمیرؔ کا ہے گلاب مشہور | وہ کچھ ایسا بہت نہین دور |
| چن چنکے وہان سے پھول لاؤن | ڈالی آگے ترے لگاؤن |
| کس شہر کا نام یاد آیا | یہ کون مقام یاد آیا |

ؔ دعوتِ گل - اُس تقریب کی طرف اشارہ ہے جس پر اس مثنوی کا پلاٹ ہی جیسا کہ آگے چلکر ظاہر ہوگا۔
ؔ کشمیر کے پھول مشہور ہین اور کشمیر کا گلاب نہایت خوشرنگ اور خوشبودار ہوتا ہے۔

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

پھولونکی زمین ہین جسکو کہتے		فردوس بریں ہین جسکو کہتے

پھرتا وہ سواد ہے نظر مین		ابتک ہے وہ نقشہ میرے سر مین

وہ دُور سے شہر کا نظارا		کتنا دلچسپ اور پیارا

گھنٹون دیکھا کیا کھڑا مین		محوّیت مین بت بنا ہوا مین

تھا دو لائٹ نگہ کا گویا		لیول لیتا تھا اون چھتونکا

اونچی وہ عمارتین بتدریج		اُٹھتی ہوئی وہ چھتین بتدریج

شیوالون کے وہ کلس سنہرے		وہ مسجدین اور وہ منارے

اُسکے اوپر پہاڑ سرسبز		دیکھے سے جنکے ہو نظر سبز

اُنپر وہ چوٹیان برف کی		کھلتی ہین آسمان مین کیسی

یہ سارا الداؤ ایک پر ایک		ہے تا بہ سپہر نیلو فرا ایک

گویا زینہ ہے آسمان تک		چڑھجاے نگاہ تا وہان تک

آہا طرفہ بہار دیکھو		وہ دیکھو۔ وہ آبشار دیکھو

چشمہ کوئی چھلک رہا ہے		کیسا پانی چمک رہا ہے

سرخی یہ شفق کی کہہ رہی ہے		چادر سونیکی بہہ رہی ہے

آہا۔ اب ہمکو یہ کھُلا بھید		لو ہو گیا آسمان مین چھید

اور ہے جو محیط اُسطرف نور		پھوٹ آیا ہے مثلِ جلوۂ طور

لیکن یہ بات بھی نہین ہے		کوٹھے پہ کوئی نازنین ہے

پھولون کی زمین (Flowery-land) دراصل ملک چین کا شاعرانہ نام ہے لیکن چونکہ کشمیر بھی پھولونکے لحاظ سے اپنا آپ نظیر ہے اور تبت وچین سے ملا ہوا ہے لہذا اسکو بھی اس نام سے لکھنا بیجا نہین ہے۔ نادر

ماتمی اوڑھے ہوئے دوشالہ منھ اور بدن چھپائے اپنا
صرف آنکھین کھلی ہوئی ہین جیسے دریا اشکون کا بہہ رہا ہے

## کشمیر کی شام

اور شام کو شہر کا نظارا کتنا بھلا کسقدر ہے پیارا
سورج کا سوئے غروب جانا اور ڈوبتے ڈوبتے ڈوب جانا
وہ منظرِ شہر عرش منزل آئینہ وہ جھیل کا مقابل
پانی مین وہ اُسکا عکس آہا! معلوم یہ ہوتا ہے کہ گویا
کوئی دولھن نئی نویلی کوٹھے پر ہے کھڑی اکیلی
خوش ہوکے لجا کے اپنے جی مین منھ دیکھ رہی ہے آرسی مین
ہر چیز پہ محویت کا عالم ہر شئے سے خوشی کا خیر مقدم
منھ باندھے کہین کھڑی ہین کلیان غنچے ہین کہین یہ نیم خندان
اور مالنین گیت گا رہی ہین میٹھی گجرے بنا رہی ہین
اللہ اکبر کی پاک آواز کرتی ہے مسجدونسے پرواز
شیوالونمین سے بے اصول گھنٹے اپنی دُھن مین الگ ہین بجتے
مل جلکے یہ مختلف صدائین اِسوقت کچھ ایسی آرہی ہین
جیسے کوئی طائفہ زنانا جو ہندوستان مین ہو سب سے اچھا
محفل مین بجن سنور کے آئے اور وہ گھونگھرو بجاکے گائے[1]

[1] گھونگھرو بجاکے گائے۔ ٹامس مور مرحوم نے اس موقع پر طائفہ کا کمر مین گھونگھرو باندھکر ناچنا نظم کیا ہے لیکن چونکہ کمر مین گھونگھرو باندھ کر ناچنے کا رواج بظاہر ہندوستان مین پایا نہین جاتا اور غالباً کشمیر مین بھی نہو لہٰذا کمر کی لفظ ترجمہ مین نہین رکھی گئی۔ نادر

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

## کشمیر کی رات

پھر رات کا لطف چاندنی مین
وہ شہر کا روپ روشنی مین

جب چاندنی اسطرح ہو پڑتی
جیسے چاندی کی ٹھنڈھی قلعی

ہے محلون باغون وادیون پر
دریا صحرا پہ گھاٹیون پر

اور جب جھرنونکا صاف پانی
رہ رہ کر یون کرے روانی

جیسے کوندھا کوئی لپک جائے
تارا کوئی ٹوٹ کر چمک جائے

بلبل کا نغمہ خوش آیند
ٹاپوسے چنار کے ہو جب بند

آہٹ سے شور سے ہنسی سے
پائون کی چاپ سے کسی کے

## "کشمیر کی صبح"

پھر تڑکے نور کے گجر دم
جب تارونکی روشنی ہو مدہم

مشرق کیطرف سے کچھ سپیدی
زردی مائل خفیف ہلکی

اک گوشہ مین صرف نور اسکا
باقی ہر چار سو اندھیرا

بڑھتا جائے وہ نور ہر دم
ہوتا جائے وجود عالم

پہلے وہ پہاڑ پھر منارے
شیوالے اور مکان سارے

پھر سڑکین کوچے صحن گلشن
رفتہ رفتہ ہون ایسے روشن

سورج دیوتا نے انکو گویا
یون از سر نو کیا ہے پیدا

جیسے زچہ خانون مین چمن کے
پھولونکے رحم مادری سے

---

ملک of Chenars ۱ کشمیر کی جھیل مین چند چھوٹے چھوٹے جزیرے نہایت شاداب اور پھولون سے لدے ہوئے واقع ہین۔ انھین جزائر مین سے ایک کا نام چنار ہے۔

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

پیدا ہوتے ہین طایرِ بو
اور اوڑتے ہین چمن مین ہر سو
ہر صبح اِسی طرح یہ جلوا
سورج کے بطن سے ہے پیدا
بادِ سحر اپنی شوخیون سے
معشوقانہ شرارتون سے
ہر شاخ کے دھول مارتی ہے
جُھک جُھک کے وہ زد بچارہی ہے

## کشمیر دسنکے وقت

جب قلۂ کوہ سے سوے شرق
سورج کہتا اوٹھے انا البرق
چمکے اس شان سے کہ کوئی
لہراتا ہے پرچم شعاعی
وہ کوہ کا منظرِ نگارین
سورج کی وہ شعاعِ زرّین
اک چتر ہے تخت پر زر افشان
اجلاسِ حضرتِ سلیمان[1]
اُسوقت کا کچھ نہ حال پوچھو
اپنی آنکھون سے جا کے دیکھو
صد برگ کے پھول کا یہ عالم
پتّی پتّی پہ اُس کے شبنم
اور پتیان یون چمک رہی ہین
گویا کرنین لگی ہوئی ہین
ہر غنچے سے پھوٹتی ہے خوشبو
ہر ذرّے سے اُڑ رہے ہین جگنو
یہ راتین ہین اور یہ دن وہانکے
ذرّے خورشید ہین جہانکے
لیکن کوئی دن اور کوئی رات
کوئی فصل اور کوئی برسات
ایسی نہ تھی جیسی آج کل ہے
گھر گھر دھومین ہین اور اچھل ہے

[1] کشمیر کے شرقی سمت ایک بلند پہاڑ ہے جس کا اسلامی نام تخت سلیمان ہے جھیل کیطرف سے اِس پہاڑ کا نظارہ ہو بہو ایک عظیم الشان پھاٹک کا سا ہے اور اُس کی چوٹی ایسی سطح اور ہموار ہے گویا چھت پر ایک تخت بچھا ہے لیں اسی مشابہت سے وہان کے مسلمان باشندون نے اسکا نام تخت سلیمان قرار دیا۔ نادر

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

کشمیر پہ آجکل ہے جو بن — پھولے ہوے ہین تمام گلشن
ہر چہرہ سے ہے خوشی نمایان — ہر شخص ہے آج شاد و فرحان
لیکن کیا وجہ کیا سبب ہے؟ — سامان خوشی کا کیون یہ سب ہے
کیا بات ہے کیون چہل پہل ہے — ہان پھولونکی دعوت آجکل ہے
اِس فصل مین ہے خوشی کی برسات — بارش ہے مسرّتونکی دن رات
کِھل جاتی ہین جس سے دلکی کلیان — چہرے پھولونکی طرح خندان

## دعوتِ گل

لو دعوتِ گل کی آگئی شام — سورج بھی کرکے قصد آرام
بارامُل[1] پر جھکا ہے کیسا — تارون پر وہ رکا ہے کیسا
لیکن نہین گشت کر رہا ہے — چپکے چپکے اوتر رہا ہے
چشمون کا پانی صاف ٹھنڈا — اسوقت ہے کتنا فرحت افزا
گھنٹون دیکھا کرو نہ گھبراؤ — دل کہتا ہے دیکھتے چلے جاؤ
تفریح جو ہے دل و جگر کی — بجھتی نہین پیاس ہی نظر کی
کرتے ہین حسین مانگ چوٹی — بیٹھے لب فرش کارچوبی
مسی سرمہ دھرا ہے آگے — آئینہ کھلا رکھا ہے آگے
خورشید گیا یہ کس بہانے — سوتے ہوئے چاند کو جگانے
معشوقونکے ساتھ تاوہ کھیلے — دیکھے یہ دہو مین یہ جھمیلے
بیلا[2] کا وہ دلفریب کہسار — اُس کی وہ کشتِ زعفران زار

---

[1] Baramoola ایک پہاڑ ہے۔
[2] Bala مشہور پہاڑیان جو زعفران کی کاشت کے لیئے مشہور ہین۔

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

پہنے ہوئے جوڑا زعفرانی
نوشاہ بنا ہوا ہے یعنی

آباد ہے آج شہر و جنگل
جنگل مین ہو رہا ہے منگل

روشن ہین دستیان ہزارون
اور مشعلین لالٹینین لاکھون

آتی کچھ ادھر سے کچھ اُدھر سے
نکلے ہین لوگ لیکے گھر سے

شیوالے جگمگا رہے ہین
دیوتا آنکھین لڑا رہے ہین

مسجد کے منار تک چراغان
آہا کہسار تک چراغان

سڑکین با اہتمام روشن
کوچے گلیان تمام روشن

اور روشنی کیسی اسقدر صاف
سڑکین آئینہ صاف شفاف

سوئی بھی زمین پہ گر پڑی ہو
بند آنکھین کیئے ہوئے اُٹھا لو

یہ روشنی اور شروع شب ہے
شب کیا معنی کہ دن دہاڑے

آنے لگے غول لونڈیون کے
گھر والیون پردہ والیون کے

جو تاکتی ہین ہمیشہ چوکھٹ
لٹکا کر ہاتھ بھر کا گھونگھٹ

اسوقت تم اُنکا حال دیکھو
وہ آتی ہین اُنکی چال دیکھو

کیسی شرم اور حجاب کیسا
گھونگھٹ کیسا نقاب کیسا

جھرمٹ بازاری عورتون کے
اور غول وہ اُنکے عاشقون کے

چھپ چھپ کے وہ تاک جھانک کرنا
وہ ہنسنا وہ اُن کا آہین بھرنا

نکلی ہین گھر سے بن سنور کے
اس شوق مین اور اس غرض سے

صورت تا روشنی مین چمکے
جگنو کی طرح وہ حسن دمکے

شکل اور بھی دلفریب ہوجائے
جو دیکھے وہ ناشکیب ہوجائے

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

آہا! کیا پیاری صورتین ہین — یہ دیویان ہین کہ مورتین ہین
عورت کیا مرد تک حسین ہین — وہ شکلین وہ صورتین نہین ہین
منتر کوئی ایسا آگیا یاد — سب آدمی ہوگئے پریزاد
القصہ ہے آج چین ہی چین — کہتے ہین عیش ہی ہین دن ہین
کیا زاہد خشک کیا اک عیاش — ہر شخص آزاد اور بشاش
دو آشنا ملتے ہین جب یکجا — باتین سنو اُن کی۔ ایک بولا
"دعوت پھولونکی ہو مبارک" — وہ بولا "دو آپ کو مبارک"
ہان واقعی دعوت اسطرحکی — ابتک نہوئی ہے اور نہ ہوگی
ابتک نہ تھا چاند اتنا روشن — پھولون پہ کبھی نہ تھا یہ جوبن
کیسے شاداب اور تر پھول — کتنے پھول اور کسقدر پھول
گویا قدرت نے سال بھر سے — کھیتون باغون سے اور شجر سے
آئے اچھے جہان نظر پھول — ملکون ملکونسے ڈھونڈھکر پھول
صحرا سے وادیون سے چُنکر — دُنیا کے گلشنون سے چُنکر
کشمیر مین ڈھیر کردیے ہین — پھولون سے باغ بھر دیے ہین
او کتا گیا جی اب اِن گلونسے — کبتک کوئی اِنکو دیکھے جائے
آؤ چلو جھیل پر چلین اب — سیرین تالاب کی کرین اب
وان تو یہ ہجوم گُل نہ ہوگا — بلبل کا یہ شور و غل نہ ہوگا
یان اور ہی گُل کھِلے ہوئے ہین — اور پھول ہی پھول پھٹ پڑے ہین
آہا! ہر شاخسار دونی — اِس باغ کی ہے بہار دونی

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

شاخین پانی مین جھومتی ہین | لہرین پھولون کو چومتی ہین
پانی مین ہین پھول عکس افگن | گلشن مین ہے ایک اور گلشن
اوپر اک زیر آب اک پھول | اک پھول اُسکا جواب اک پھول
کیا بوجھ سے جُھک گئی ہین شاخین | کیا پانی پہ رُک گئی ہین شاخین
کیسی پانی مین تیرتی ہین | حورین کوثر مین پیرتی ہین
جاتی ہین ٹوٹ کچھ لچک کر | گر جاتے ہین پھول سب چٹک کر
اور تیرتے کیسے جا رہے ہین | لہرون مین لہلہا رہے ہین
کیا پھولونکا ہو گیا ہے میلا | کیسا پھولون کا ہے یہ ریلا
پانی شاید کہ لگ گئے پھول | برسا دیے اور پھول ہی پھول
اک پھول ہے ہر گیاہ کشمیر | کیا بات ہے تیری واہ کشمیر

## دعوت گل کی دھوم دھام

لو بجنے لگا وہ ناچ کا ساز | آنے لگی پیاری پیاری آواز
طبلے کی گت گمک گمک وہ | گھونگھرو کی صدا چھمک چھمک وہ
سارنگی کی تان وہ سُریلی | آواز وہ گانے کی رسیلی
حور آئی ہے آسمان سے گانے | ٹھمری۔ ٹپّے۔ غزل۔ ترانے
محفل سے ذرا نکل کے دیکھو | میلے کی سیر چل کے دیکھو
جن میناروںپہ روشنی ہے | وان دیکھو عجیب دلگی ہے

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

پچتے[1] ھکر کوئی مئوذن اُسپر
پڑھتا ہے کوئی چیز گا کر

کچھ عورتین ہین قریب یکجا
دیتی ہین وہ جواب اُسکا

سب ملکر ایک ساتھ گا کر
رہتا یہی مشغلہ ہے شب بھر

اور آگے بڑھ کے آؤ دیکھین
کیسا ہے یہان جاؤ دیکھین

آوازین یہ کیسی آ رہی ہین
ٹھٹھے کی ہنسی کی آ رہی ہین

اونچے اونچے گڑے ہین کھمبے
خوشرنگ رنگے ہوئے ہین کھمبے

ریشم کی ڈوریان بھی رنگین
اور سوت کی رسّیان بھی رنگین

تختے رنگین سبز اور لال
اور جھول رہی ہین حور تمثال

کچھ بیٹھی تانین لے رہی ہین
دو ناز سے پینگ دے رہی ہین

اُڑتی ہوئی ساریان ہوا مین
پھولی ہوئی وہ شفق گھٹا مین

راجہ اندر کے سب جمگھٹے ہین
پریون کے تخت اُڑ رہے ہین

جاتے ہین پینگ جھنگیون تک
نارنج کی اونچی چوٹیون تک

جھولونسے لپک کے حور پیکر
نارنگیان[2] توڑتے ہین بڑھکر

اور عاشقونکو دکھا رہی ہین
للچا للچا کے کھا رہی ہین

[1] اس قسم کی کوئی رسم بظاہر ہندوستان مین پائی نہین جاتی ممکن ہے کہ متن خدائی رات کے اُس زمانہ مین یہ رسم ادا کیجاتی ہو یا کشمیر مین رائج ہو افسوس کہ کسی ایسے صاحب سے ملنے کا اتفاق نہ ہوا جن سے مین اسکی نسبت تحقیق کر کے نوٹ لکھتا۔ نادر

[2] اس موقع پر نارنگیون کی تخصیص بھی نہایت پر لطف ہے اور معلوم ہوتا ہے کہ اس مور مرحوم محض نارنگیون کے ذایقہ سے نہین بلکہ ہندوستانی رمزون اور عشاق کے ان پر لطف کنایون کے ذایقہ سے بھی پوری طور پر واقف تھے۔ مترجم۔

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

اور آگے بڑھو تو چھوٹے بچے
خیمون سے نکل نکل کے اپنے
سبزہ پہ پُھدک رہے ہین کیسے
پھولون پہ لپک رہے ہین کیسے
جُھک جُھک کے لپک لپک کے بڑھکر
شاخون مین لٹک کے اور چڑھکر
دامن مین پھول بھر رہے ہین
آنے والون پہ مارتے ہین
ماماؤن پہ اور دائیون پر
مان پر بہنون پر بھائیون پر
ہا ہا ہو ہو مچا رہے ہین
خود ہنستے ہین اور ہنسا رہے ہین

## "نور محل اور جہانگیر"

تالاب مین بھی ہے بج رہا ساز
لہرون اور کشتیون کی آواز
موجونکے وہ تھپیڑے چھپ چھپ
ہتھون کی وہ صدائین تھپ تھپ
وہ تیز ہوا کی سنسناہٹ
اور جھینگرونکی وہ جھنجھناہٹ
لہرون کی ٹکرون کی آواز
گرتے ہوئے پتھرون کی آواز
سب ملکر ایسی آرہی ہین
گویا کوئی راگ گا رہی ہین
آوازین یہ آبنکے زیر و بم کی
تعلیمین ہین گویا تال وسم کی
ان سب مین ہے پُر اثر وہ آواز
ہے عشق کا جس مین سوز اور ساز
آہین دل تفتہ عاشقون کی
اور سسکیان دل جلے ہوؤنکی
جو دل سے نکلکے دلمین چھبجائین
معشوقونکے جو کلیجے برمائین
تڑپائین ہر جھائین گدگدائین
اور اُن کو پکڑ کے کھینچ لائین
مطلب کی بات ہو تو ہے بات
اور یہ نہین تو وہ ہے خرافات

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

آواز جو ہو اثر سے خالی — اِک کیسۂ زر ہے زر سے خالی

نغمہ ہو کہ آہِ سرد کچھ ہو — آواز ہے جب کہ درد کچھ ہو

مقبول ہے شاعرونکی آواز — ہے سوز بھی اُسمین اور بھی ساز

نغمہ بھی آہِ سرد بھی ہے — دل کا سُکھ دل کا درد بھی ہے

عالم کان اپنے ہے لگائے — اکبار وہی صدا پھر آئے

جو بات زبان سے نکل جائے — ممکن نہین بے اثر وہ ٹل جائے

معشوق کا دل ہو لاکھ پتّھر — اور ہو وہ ہزار جی کا کٹّر

ممکن ہے اُسے قرار آئے؟ — آ کے اور لاکھ بار آئے

اِس زیست کا ماحصل یہی ہے — دنیا اور اوسکا پھل یہی ہے

سعیِ انسان یہ ہے سر لیسے — کٹ جائے یہ زندگی مزے سے

ہو چاندنی رات مین لبِ جو — پہلو مین اپنے اپنا گلرو

پھولونسے چمن مہک رہے ہون — ساغر مے سے چھلک رہے ہون

اور اوٹ کی آڑ مین مغنی — ہر یالے گا رہے ہون۔ یعنی

لطف مے و لذتِ طرب ہو — جب یہ سامانِ عیش سب ہو

پھر کیا ہے مزے اوڑاؤ جی کے — کیا کہنے ہین ایسی زندگی کے

انسان کیا رات اور کیا دن — ہر دم اسی فکر مین ہے لیکن

کون ایسے خوش نصیب ہین آج — سارے ہندوستان کے سرتاج

سرحلقۂ مہوشانِ کشمیر — نورمحل اور شہ جہانگیر

پھرتے ہین چمن مین دوش بردوش — بیٹھے لبِ آب ہین ہم آغوش

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

حاصل لطفِ مئے وطرب ہے | معشوق بغل مین ہے تو سب ہے
عورت بیڑہ اگر اُٹھا لے | جنّت کشمیر کو بنا لے

## نور محل کی گستاخی

اچھا اب چھوڑیے طوالت | سُنیے اشانِ نزولِ دعوت
جھگڑون سے فتح اور ظفر کے | قصّوں سے زمین اور زر کے
گھبرا جو گیا شہِ جہانگیر | بھاگا سوئے لالہ زارِ کشمیر
عیش و عشرت کی کل لیے ساتھ | پیاری نور محل لیے ساتھ
اُس گل کے لیے ہے آج میلا | پھولونکا جو ہر طرف ہے ریلا
آزادی کے ساتھ الغرض شاہ | پھرتا تھا چمن چمن کہ ناگاہ
دیکھا کہ وہ دلربا ادا سے | جُھک جُھک کر پھول چُن رہی ہے
چن چن کر تاج اک بنایا | اپنے سر تاج کو دکھایا
وہ تاج تھا یا کوئی تھا چیز | خود تاج تھا جسکے آگے ناچیز
پھر ہار بنائے اور پہنکر | گردن مین ہار تاج سر پر
وہ پھول سی صورت اور وہ لب پھول | کیا پھوٹے نکلتے تھے وہ سب پھول
اک حُسن اور پھر غرور اُسکا | آخر کو ہوا ظہور اُسکا
یعنی جو کہنے کی نہ تھی بات | شوخی سے وہ بک گئی خرافات
بولی شہ سے کہ دیکھیے آج | کسدرجہ ہے خوشنما مرا تاج
صدقے ہے اسپہ تاجِ شاہی | تخت وچترِ جہان پناہی

دیکھو امرے تاج سے ملاؤ — کون اچھا ہے تمھین بتاؤ!
لو اپنا موتیون کا مالا — میرا اگجرا کہین ہے اعلے
یہ کہتی ہوئی چلی چمک کر — مالے کو زمین پر پٹک کر

## نور محل کا حسن

یہ ہین سب حسن کے تماشے — دنیا مین حسن بھی ہے کیا شئے
اک حسن ایسا کہ جسکا جلوا — ہر وقت ہو اک طرح پہ رہتا
جس مین مطلق نہ ہو تغیر — اُس حسن کا کیجیے تصور
جسطرح سے گرمیونکا سورج — یکسان دن بھر ہے جسکی سج دھج
بے سایہ اور لکۂ ابر — ہو جاتا ہے ایسا حسن بھی جبر
اُکتا جاتا ہے عشق اُس سے — یہ حسن بھی حسن کچھ نہین ہے
ہے نور محل کا حسن ایسا — سورج برسات کا ہو جیسا
جسمین ہر دم ہے اک نیا رُوپ — سایہ ابھی ساتھ اور ابھی دھوپ
اور جسکی خوشنما شعاعین — اُبھرے مین کبھی ملی ہوئی ہین
بادل مین کبھی جھلک رہی ہین — شبنم پہ کبھی چمک رہی ہین
بوچھار مین چھنتی مین کبھی اور — ہر وقت ہے اُنکا رنگ ہی اور
سونے کا صبح کو ورق ہین — اور شام کو خوشنما شفق ہین
دم بھر مین کہکشان دکھاوین — پھر دیکھتے دیکھتے مٹا دین
کیسی سبزہ پہ دوڑتی ہین — گرماتی ہین ٹھنڈا کر رہی ہین

دیتی ہین عشق کو بڑھاوے — دل تاکہ اُچاٹ ہو نہ جاوے
جس طرح بہشت کا نظارہ — ہومن کی آنکھ مین ہو پیارا
ایسا ہی اسکا بھی اثر ہے — یہ حُسن بھی جنتِ نظر ہے
اِسکو نہ بُری نظر سے دیکھو — اک عاشق کی نظر سے دیکھو
جب فکر مین ہو وہ پیاری صورت — اُسوقت کی کچھ نہ پوچھو حالت
گویا سب دلربا ادائین — ڈوبی ہوئی بحرِ حُسن مین ہین
غصہ مین وہ شکل پیاری پیاری — اسطرح سے رنگ ہے بدلتی
جیسے جھونکا ہوا کا آجائے — اور شاخ گُل کو وہ ہلا جائے
اس چھیڑ مین ہے وہ شکل ہی اور — جاگ اُٹھتی ہین خوبیان نئی اور
پھر غیض مین وہ گلاب سے گال — ہوجاتے ہین خونکیطرح لال
ہنسنے مین بھی عجب ادا ہے — پھولون کا چمن لہک رہا ہے
یہ سب بیمثل خوبیان ہین — یہ حُسن کی سحر کاریان ہین
جو نورمحل کی ہے یہ توقیر — آج اُسکا غلام ہے جہانگیر
لیکن اس دلفریب شب مین — اِس بزم نشاط اور طرب مین
ہر شخص ہے جبکہ خرّم و شاد — ہر شخص ہے جبکہ مست و آزاد
اور محویت کا ہے یہ عالم — ہر شخص ہے بیخودی مین بیغم
معلوم یہ ہوتا ہے کہ گویا — مین پریونکے شہر مین اُڑ آیا
یہ رات نہین ہے بلکہ دن ہے — کشمیر نہین یہ شہر جن ہے
اُن شہرونکے مجکو نام ہین یاد — فرحت آباد - عنبر آباد

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

ہیرو نگے وہان ہین سب منارے | اور اُنمین جڑے ہین لعل سارے
پھولونمین جڑے ہین مثل امّوراج | یاقوت۔ زمرّد۔ اور پکھراج
وہ شہر ہین سب جنون سے آباد | بستے ہین اُنمین سب پریزاد
بہتی ہے اُسمین نور کی نہر | بیشک بیشک یہ ہے وہی شہر
میناروں کو گنبدون کو دیکھو | شیوالون کو گھرون کو دیکھو
کیسے ہیرے چمک رہے ہین | گویا تارے جھمک رہے ہین
گویا کل شہر ہے چراغان | یہ دن نہین بلکہ ہے شبستان
لیکن یہ سب تو بالیقین ہے | پیاری نور محل نہین ہے
وہ گل اندام اب کہان ہے | کن پھولونمین بوے گل نہان ہے

## اسباب ملال

افسوس اک بات وہ بھی جز بات | پیدا کردے بُرے خیالات
اور ایسے طول وہ پکڑ جائے | دلمین اور عشق مین بگڑ جائے
لاکھ اس دل کو بچائے دنیا | غم سے۔ غم ہے اُسمین لپٹا
کیا عشق بھی خالہ جی کا گھر ہے | بحرِ مواّج کا سفر ہے
ملاح ہزار ہو عقلمند | طوفان کی زد بچا کے ہرچند
لیجائے جہاز اپنا لیکن | ہے آن کی آن مین یہ ممکن
اک لکۂ ابر اُٹھے کہین سے | اور بڑھتے بڑھتے اتنا پھیلے
سارے مطلع کو گھیرلے وہ | طوفانِ بلا مین ڈالدے وہ
ہے ایسا ہی ٹھیک عشق کا حال | دم بھر مین سکون دم مین بھونچال

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

ایک شکوہ ایک بے اصل بات
کر دیتی ہے اشتعال پیدا
بڑھتا جاتا وہ داغ ہے اور
ہنگامہ ہے اور شور پھر تو
اب لب پہ کہان ہین نرم الفاظ
ہو جاتی ہے جوتی لات اکثر
ہے بیرخی جانبین سے اب
اب یاد کہان وہ پیار کے دن
آنکھون مین مروت اب کہان ہے
وہ پیار کی اب کہان ہین باتین
چھوڑی رسم سلام مسنون
باتین وہ چاہ کی کسے یاد
بھولے ہوے رسم و راہ الفت
اب یاد کہان وہ عیش کی صبح
اے عاشقو! اور اے حسینو!
گنجینۂ راز ہے محبت
بولو تو سمجھ کے منھ سے بولو
کُھلجائے کہین نہ کینۂ عشق
اس رشتہ کو تم بڑھاتے جاؤ

اک ترچھی نگاہ بے محل بات
دلمین داغ ملال پیدا
ہوجاتا ہے دل کا طور بطور
طوفان کا ہے یعنی زور پھر تو
گرم اُسپر اور گرم الفاظ
اور ترک تعلقات اکثر
آنا جانا بھی بند ہے اب
وہ وصل وہ انتظار کے دن
وہ دلمین محبت اب کہان ہے
وہ عشق کی اب کہان ہین گھاتین
بھولے ہوے لذت ہنی مون
قسمین وہ نباہ کی کسے یاد
پھیرے ہوے وہ نگاہ اُلفت
گذری شب وصل ہوگئی صبح
اے دولت عشق کے امینو!
سرمایۂ ناز ہے محبت
دیکھو تم احتیاط رکھو
ڈھیلا نہ کہین ہو رشتۂ عشق
اور اِس مین گرہ لگاتے جاؤ

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

گر جائے نہین نہ رم یہ آہو | اِس پھول کی اُڑ نہ جائے خوشبو
خوشبو ہی نہین تو پھول کیا ہے | کانٹا ہے اور کھٹک رہا ہے

## جہانگیر کا عتاب

بد مزگی کی ایسی ہی کوئی بات
کچھ ایسے ہی بے محل شکایات
باعث ہوے رنج بے سبب کے
بارج ہوے لذتِ طرب کے
رکھے ہون ظروف جب برابر
ٹکرا ہی جاتے ہین وہ اکثر
مخدوش اگر ہے اُن کی ٹکر
ہو جاتے ہین چکناچور لڑکر
اک لکۂ فضاے آسمان پر
ہو لاکھ حقیر بلکہ احقر
ممکن ہے کہ بارشِ بلا لائے
گرجے۔ چمکے۔ بکھرے۔ برسجائے
ایسا ہی کچھ ملال کا ابر
تھا شاہ کے دلپر جسنے بالجبر
ملکہ سے کہا غضب مین آکے
جا دور ہو میرے سامنے سے
محلون سے غرض گئی نکالی
وہ پھولون کا تاج دینے والی
یہ بات ہے جس سے آچکی شب
امراے محل اُداس ہین سب
ہے خلق مین دھوم دھام ہر چند
ہین محو طرب عوام ہر چند
لیکن ہے شاہ کا یہ عالم
لب خشک۔ اُداس چہرہ۔ پرغم
یہ دعوتِ گل کہ عام ہے آج
اک اُسکے لیے حرام ہے آج
جس دلچسپی کو دیکھتا ہے
وہ اُس کی نظر مین بھیڑا ہے
بیکار آرائشین جہان کی
دلچسپیان باغ و بوستان کی
ہنس ہنس کے نکھار ہی ہین اُسکو
بیکار رِجھا رہی ہین اُسکو

وہ ہے اُسکے خیال مین گم
جس کا اک عشوۂ تبسم
گل اور گلزار سے ہے خوشتر
صد گونہ بہار سے ہے خوشتر

## "نور محل کی جلاوطنی"

اب نور محل کو چل کے دیکھو!
اِس دعوت سے نکل کے دیکھو!
اس دعوت مین بھلا کہان وہ
کُہسار مین ہو گی بیگمان وہ
کوسون دور اور منزلون دور
پھرتی ہو گی کہین وہ مفرور
آہا۔ تنہا وہ اک کُٹی مین
غربت مین اور بیکسی مین
افکار تازہ سے ہم آغوش
بیٹھی ہے سر جُھکائے خاموش
پھولون کا وہی دیے ہوے تاج
سر پر تاج اور اُسپر بے تاج
ابتک وہی ہار ہے گلے مین
لیکن بے کار ہے گلے مین
دکھلائیگی تو بہار کس کو
آئے گا تجھپہ پیار کس کو
اب دیکھنے تجکو آئیگا کون
اب تجکو گلے لگائیگا کون
یہ سوچ کے اور بسور کر مُنھ
کہنے لگی آپ ہی آپ وہ۔ اونھ!
کوئی نہو کوئی غم نہین ہے
صحرا ہی مجکو کم نہین ہے
تالابونکے آئنہ تو ہین یان
مُنھ دیکھنے کے لیئے تو ہین یان
یان پہنون گی ہار تاج دونگی
اور یون ہی دیے دیے پھرونگی
اب روکنے والا مجکو ہے کون
یان ٹوکنے والا مجکو ہے کون
اب مجکو کسی سے واسطہ کیا
محلات مین کیا ہے اور تھا کیا

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

محلات مین کیون رہونگی اب مین | جنگل جنگل پھرونگی اب مین
پھر سوچ کے بیٹھے بیٹھے اکبار | سر سے تاج اور گلے سے وہ ہار
کھینچا توڑا امروڑ ڈالا | مل دل کے زمین پہ دور پھینکا
اور خوب ہی پھوٹ پھوٹ روئی | زانو کو کوٹ کوٹ روئی
جنگل مین جلیس اور تھا کون | ڈھارس دیتا اُسے بھلا کون
اک اُسکی دایہ تھی نمونا | فتنہ کی حشر کی نمونا
دیتا اُسوقت کیا کوئی ساتھ | بس اک نکل آئی تھی وہی ساتھ
ہر چند کہ تھا بہت سن و سال | لیکن اچھے قویٰ تھے تا حال
پائی تھی کچھ ایسی اُسنے کاٹھی | بوڑھی ڈھڈھو تھی پھر بھی ٹاٹھی
اُسوقت کے سن رسیدہ بڈھے | سب تھے بالاتفاق کہتے
یاد اسکی ہمین نہین جوانی | دیکھا کیئے ہین ہم اِسکو یون ہی
پُر فکر تھی اور عاقلہ تھی | جادوگرنی تھی ساحرہ تھی
بلقیس کا وہ عظیم منتر | جسکا سکہ ہے دیو جن پر
وہ اسم اعظمِ سلیمان | وہ نقش خاتم سلیمان
جس کے سب دیو ہین موکل | اُن سب کی تھی نمونا عامل
کر لیتی تھی ایک دم مین تسخیر | کیا کلوا بیر - کیا مہابیر
ارواحین پاک اور ناپاک | بھوت اور چھل پائیان عضبناک
لکھ لکھ کر گنڈے اور فتیلے | بھونکے دفنائے اور کیلے
رکھتی تھی نہ بھوت کا نشان وہ | کر دیتی تھی "آج چھو" جہان وہ

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

صدقے-تونے نظر گذر کے — جادو منتر جہان بھر کے
علوی سفلی تھی سب اُسے یاد — ان باتون مین تھی غرض وہ اُستاد
جنات کو جب وہ کرتی تھی رام — تو یہ کون ایسا تھا بڑا کام
اک اُسکی نگہ کی تھی یہ تاثیر — تھی نورمحل وہی وہی جہانگیر

## نورمحل کی دایہ

یعنی پچھلے پہر اُسی رات — وہ راندۂ بادشاہی محلات
بیٹھی تھی اُسی کٹی مین خاموش — اور منفعل وقوعۂ دوش
چپ بیٹھی تھی نمونا بھی اور — کرتی تھی اس انقلاب پر غور
آتے تھے تند تیز جھونکے — جب جھنجھریدار کھڑکیون سے
جاتا تھا مہک دماغ کیسا — دل ہوتا تھا باغ باغ کیسا
وہ پھول گلاب و یاسمن کے — نسرین کے اور نسترن کے
سوتے رہتے ہین جو کہ دن بھر — اُٹھتے ہین شام کو جو سو کر
اور وہ زر گل کی تھیلیان بند — دن بھر کی اپنی مٹھیان بند
یعنی خوشبوؤن کے خزانے — دیتے ہین کھول اک سرے سے
پھرتی ہے ہوا اُنھین اڑائے — دنیا کی آنکھ سے بچائے
بیٹھے بیٹھے نمونا اسوقت — بولی کہ اثر ہے طرفہ اسوقت
اسوقت مرادین اور دعائین — ڈوبی ہوئی ہوتی ہین اثر مین
اور دوڑتے ہین فسون و منتر — خوشبون کلیون پر اور گلون پر

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

ایسے مین جو کوئی ہار گوندھے | سوتے ہوئے شخص کے سرہانے
اور اسطرح ہار گوندھتا جائے | پیشانی سے اُسکے ہار ٹکرائے
عامل بھی اسقدر ہو ہشیار | منتر کے ساتھ ختم ہو ہار
سونے والے پہ یہ اثر ہو | شاہ جن آکے جلوہ گر ہو
معلوم ہو آفتاب گویا | تخت زرین پہ ہے چمکتا
اور اُسکی خوشنما شعاعین | شعلونپہ شفق کے گھل رہی ہین
گھلتے گھلتے تمام گھل جائین | ساری رنگ امیزیان دہل جاہین
شاہ جن جلوہ گر نظر آئے | پریون کے تخت پر نظر آئے
دل سے سنے روداد اُسکی | پوری کرے وہ مراد اُسکی
اور تاج اگر کوئی بنائے | منگل کی رات پھول چنکے
یہ تاج ہے اُسکے واسطے خوب | برگشتہ ہو جس سے اُسکا محبوب
اُٹھ بیٹھی وہ دلربا یہ کہکر | یہ تاج مین دونگی اپنے سر پر
دائی یہ منتر اپنے اسے ہے | کس دنکو اُٹھا رکھے ہین تونے
لو مین چنے لاتی ہون ابھی پھول | بس مجکو بتا تو اپنا معمول
اور میری مراد اگر بر آئے | کر دون گی تجھے نہال دائی
دوڑی گئی لائی جھولی بھر پھول | شبنم سے تمام تر بتر پھول
بیلے کے چمیلی کے جوہی کے | چمپا سیوتی کے کامنی کے
آتے ہی کئی مین کر دیئے ڈھیر | اور اُس سے کہا کہ اب نہ کر دیر
تو میرے لیے بنا وہی تاج | ابھی منگل کا دن بھی ہے آج

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

یہ کہکے وہ کُٹی مین لیٹی اور سرہانے نمونا بیٹھی
رکھ کر سب پھول اُسکے سر پر اِسطرح کیا شروع منتر

## منتر

مین اُس گلشن کو جانتی ہون اُس صحنِ چمن کو جانتی ہون
جسمین یہ خواب اور خیالات جسمین سب عاشقانہ جذبات
کرتے ہین گشت آکے شب بھر تتلیون کی طرح پھر پھرا کر
ہان خواب وخیال تتلیان ہین یہ دل کی رہنے والیان ہین
اور شب کو نکل کے پھر پھرا کے گرتی پھولونپہ ہین یہ آکے
مین اون پھولون کو جانتی ہون مین اُن غنچون کو جانتی ہون
جنمین چھپ رہتی ہین یہ دنکو پہچانتی ہون مین خوب اِنکو

بہنو اِسوقت آؤ گائین
پھولون کا تاج اِک بنائین
کل کیا یہ خواب کیا یہ سب پھول
مرجھا جائین گے حسب معمول

وہ شب آوارہ پیکرِ شوق جاتی ہے جو شب کو از سرِ شوق
اپنے پردہ نشین سے ملنے شرمیلے نازنین سے ملنے
سایہ کی اوٹ ابر کی چھانون پھولوںسے چھپ کے اور دبے پانْون
اور پھول یہ پاکے رازِ الفت بھرتے ہین آہِ سردِ حسرت

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

امید کا خواب ہین نظارا — وہ خواب مین وصل کا سہارا
بادامؔ کے پھول ہین جو اکثر — شاخ بے برگ و بے ثمر پر
ہوتے شبِ مہ مین ہین شگفتہ — چاندی کیطرح صاف شستہ

بہنو! اسوقت آؤ گائین
پھولون کا تاج اک بنائین
کل کیا یہ خواب کیا یہ سب پھول
مرجھا جائین گے حسب معمول

پیاری امیدین جنکا منظر — ہے چشم جہان مین کان پرزر
ہین سبزہؔ کو وہ جنکو چر کے — بھیڑون اور بکریونکے گلّے
کر لیتے ہین اپنے یک بیک دانت — کندن ایسے چمک دمک دانت
وہ خواب وہ قصد خونکا بھوت — خونی ہوتا ہے جسمین مبہوت
پہلے تدبیر قتل سوچے — مظلوم کو پھر وہ جا دبوچے
سینہ پہ الٹ چھری پر اک ہاتھ — ٹھنڈا کرے ایک چیخ کے ساتھ

بہنو! اسوقت آؤ گائین
پھولون کا تاج اک بنائین

ل بادام کے درخت جب پھولنے کے قریب ہوتے ہین تو انکی پتیان بالکل گر جاتی ہین اور ننگی شاخین سفید سفید پھولون سے بالکل لد جاتی ہین۔

ت ایک قسم کی گھانس ایسی ہوتی ہے جسکو چرنے سے بھیڑون بکریونکے دانت بالکل سونے کیطرح چمکنے لگتے ہین۔ بہت سے کیمیاگرونکا خیال واثق ہے کہ اس گھانس سے سونا بن سکتا ہے بشرطیکہ وہ دستیاب ہو جاوے۔ ص ص

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

کل کیا یہ خواب کیا یہ سب پھول
مرجھا جائین گے حسب معمول

آہ! اُس بیمار غم کا بھی خواب — دل جسکا دُکھائین اُسکے احباب
اور وہ صبر و رضا مین ٹالے — ہنس ہنسکر اپنا دل سنبھالے
جس طرح نہال دار چینی — جتنا سب کچلین چھال اُسکی
اوتنی ہی اور ہو وہ پیدا — یہ خواب بھی کسقدر رہے اچھا

بہنو! اسوقت آؤ گائین
پھولون کا تاج اک بنائین
کل کیا یہ خواب کیا یہ سب پھول
مرجھا جائین گے حسب معمول

منتر ہوا ختم بنگیا تاج — جادو کا تاج سحر کا تاج
جیسے ہی گیا وہ سر پہ رکھا — اک نیند کا جھونکا ایسا آیا
کچھ ایسا ہوا نشاط حاصل — سو گیا گئی ہو گئی وہ غافل
نغمے اُس کیف بیخودی مین — ڈوبے ہوئے راگ راگنی ہین
آتے تھے ایسے کچھ سُہانے — کچھ ایسے پُر سرور گانے
ہوتے تھے دلمین جا کے پیوست — تھی نور محل کی روح تک مست
جس طرح سے وہ ہوا سُریلی — پُر نغمہ اور بھینی بھینی

۴۴- پادری جیروم ڈنڈلی نے اس بیان کی تائید کرتے ہین کہ کوہ ابانس پر ایسی بکریان اکثر دیکھی گئی ہین جنکے دانت چاندی کیطرح چمکتے ہین اور وہ کہتا ہے کہ یہی مشاہدہ مین نے کنڈیا مین کیا کہ جو چرنیوالے جانور کوہ ایدا پر رہتے ہین اونکے دانت سنہری رنگ کے ہین جسکی وجہ بجز اسکے اور کیا ہو سکتی ہے کہ اون پہاڑون مین چاندی سونیکی کانین ہون۔

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

جو چلتی بہار مین ہے اکثر — مُرکلی کی سر زمین پر[۱]
جسپر ہو جاتے ہین عرب مست — اپنے خیمونمین سب کے سب مست
یا صبح کی وہ ہوا سہانی — بحر احمر پہ جو ہے چلتی
ڈوبی ہوئی راگنی مین بالکل — بوے گل و نغمہ ہاے بلبل
جسمین ملّاح سوتے ہین مست — دیوتا گھونگھو[۲] مین ہوتے ہین مست
کچھ ایسی ہی اس سے بھی کچھ اچھی — وہ راگ بھری ہوئی ہوا تھی
پھر سرخی ہوئی افق پہ پیدا — پھولی شفق آفتاب نکلا
دکھلانے لگین شعاعین کرتب — گرنے لگین ٹوٹ ٹوٹ کر سب
آخر اک زرنگار پیکر — ظاہر ہوئی مطلعِ اُفق پر
آتے آتے قریب آئی — چمکاتی شہپرِ شعاعی
گونجا ہوا نغمہ اُن پرونسے — پیدا مستانہ دھن پرونسے
گویا وہ اوسکے پر سنہرے — پردے تھے ہارمونیم کے
یکبار ہوئی پرون کو جنبش — اور وہ بے مثل آفرینش
اسطرح ہوئی ترانہ پرداز — پنچم کے سرون مین زمزمہ ساز

[۱] مُرکلی کے پھولونمین ہوا بھرنیسے ایک خوشگوار نغمہ پیدا ہوتا ہے یہ نغمہ مُرکلی کی بھینی بھینی خوشبو سے ملکر ایسا پُر سرور ہوتا ہے کہ اسکا لطف کچھ وہ عرب ہی خوب جانتے ہین جو وہان خاص اس غرض سے موسم بہار مین جاکر خیمہ ڈالتے ہین۔

[۲] یہ عقیدہ کہ روحین گھونگھونین رہتی ہین یونانیون کا عقیدہ ہے جنکا خیال ہے کہ نیر ائیس (Nereids) جو عشق کے دیوتاؤنمین سب سے بڑا اور ممتاز ہے بحر احمر کے ساحل پر گھونگھو نمین رہتا ہے اور اس اعتقاد سے وہ گھونگھون کی بڑی داشت اور عزت کرتے ہین۔

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

آتی ہون چندارے[1] سے　　راگنی کے فوارے سے
تاجِ گل کی طلبیدہ　　سحرِ بابل کی طلبیدہ
ہان مین وہین سے آتی ہون　　ہان مین وہین سے آتی ہون
مین اُسی چشمہ مین ہون رہتی　　دن بھر گاتی شب بھر گاتی
دنیا کی ہیبت ناک آوازین　　آہین چیخین اور فریادین
اُس چشمہ مین جاتی ہین جب　　نغمے بنجاتی ہین وہ سب
ہان مین وہین سے آتی ہون　　ہان مین وہین سے آتی ہون
اور اگر گانے مین اثر ہے　　کوئی قوت اگر منتر ہے

تو اس تاج گل کی قسم ہے
اِس سحرِ بابل کی قسم ہے
تجھسے خوش تیرا شوہر ہو
اُس کا سر ترے پانون پر ہو

سازِ نوائے موزون مین ہون　　راگ کی دیوی مین ہون مین ہون
میرا نغمہ شیرین ہے وہ　　میری نائے نوآئین ہے وہ
جسکی گرمی مین گلتے ہین بادل　　پانی کیطرح پگھلتے ہین بادل
جسپر دنیا ہوتی ہے مست　　دل مین ہوتا ہے پیوست
اور اُس دلمین کرتا ہے پیدا　　عیش کی خواہش عشق کا سودا
میرے سرونکے زیر و بم سے　　میرے پرونکی تال اور سم سے

[1] چندارار (Chundara) ایک فرضی چشمہ کا شاعرانہ نام جس سے راگنی پیدا ہوتی ہے اور غلِ فوارہ کے ہر وقت نغمہ پھوٹتا رہتا ہے۔

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

بحر پر شور جہان مین | جلتی رہتی ہین ایسی ہوائین
جیسے ہوتی ہین موجین پیدا | حرکت پید الہرین پیدا

یعنی روح عالم مین ہون
جوہر جسم مجسم مین ہون

میرے نغمونسے جوش ہے پیدا | کیسا جوش خروش ہے پیدا
لہرین لیتا ہے عشق کا دریا | لہرین لیتا ہے عشق کا دریا
ان نغمونسے کشش ہے دلکو | روح سے روح کو دلسے دلکو
جیسے پمپاڈور[1] کبوتر | بکھراتے ہین جو لیجا کر
دار چینی کے بیج ہمیشہ | ملکون ملکون صحرا صحرا
شغل یہی ہر آن ہے اُنکا | دنیا پر احسان ہے اُنکا
مین بھی عشق کو ہون پھیلاتی | سینہ بسینہ دل گرماتی
ذوق نشاط و نغمہ و مستی | شوقِ جمال و حسن پرستی

اور اسطرح احسان ہے میرا
شکر گذار انسان ہے میرا

میرے ہاتھ مین ہے اک ساغر | جسمین ہین مخلوط برابر
ماضی حال اور مستقبل | اِک اِک گھونٹ نشاط کا حل
یاد گذشتہ خواب نوشین | جلوہ حال مسرت آگین

[1] پمپاڈور (Pompadour Pigeons) کبوترونکی ایک خاص قسم جو دار چینی کے پھل لیجا کر دور دراز حصّون مین بکھراتے ہین اور اسطرح پر وہ اوسکی پیداوار کو پھیلاتے اور نئے کھیت تیار کرنیکے باعث ہین۔ نوٹ

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

اور پھر آنے والی امیدین قوت لانے والی امیدین
سب کا بخور اک ساغر مین ہے
یعنی میرے شہپر مین ہے
ناہید پیارا نام ہے میرا راگنی جائے قیام ہے میرا
آتی ہون چندارے سے راگنی کے فوّارے سے
ہان مین وہین سے آتی ہون ہان مین وہین سے آتی ہون
اور اگر گانے مین اثر ہے کوئی قوت اگر منتر ہے
تو اس تاج گل کی قسم ہے
اس سحرِ بابل کی قسم ہے
تجھسے خوش تیرا شوہر ہو
اس کا سر ترے پانونپر ہو

## نورمحل کی خوش الحانی

لو صبح ہوئی مگر کہان صبح دکھلا کے جھلک ہوئی نہان صبح
گویا کوئی خوابِ ناز سے حور چونکی اور سو گئی بدستور
اٹھی نورمحل بھی سوکر سب ہوش و حواس اپنے کھوکر
یادِ خوابِ شبینہ مین گم بیٹھی رہی دیر تک وہ گم صم
آنکھون مین وہی لقاے دلکش کانون مین وہی صدائے دلکش
یاد آیا رات کا سمان سب دلمین کہنے لگی کہ یارب

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

کیا میں کوئی خواب دیکھتی تھی
یا کوئی حور گا رہی تھی

کتنا پیارا وہ نغمہ تھا ہائے
پایا تھا اُسنے کیا گلا ہائے

ہاں کیا گاتی تھی میں بھی گاؤں
"جھنڈارے سے میں آرہی ہوں"

"سحرِ بابل کی ہوں بلائی"
"اُس تاجِ گل کی ہوں بلائی"

ہاں - ہاں - یہی گاتی تھی وہ پیکر
سر یوں ہی اُٹھاتی تھی وہ پیکر

لیکن میں نے بھی خوب گایا
کیا میں نے بھی سُر میں سُر ملایا

میں بھی کس درجہ خوش گلو ہوں
گاتی ویسا ہی ہو بہو ہوں

تا شام یہی رہی گر آواز
ہوں دعوتِ گل میں نغمہ پرداز

پھر تو میرا ہی ہے جہانگیر
سوجھی کیا خوب مجکو تدبیر

کرتی رہی پھر وہ مشق دن بھر
گا گا کر اور گنگنا کر

جب عالم پر فضا میں پرواز
کرتی تھی وہ پاٹ دار آواز

ٹکراتی تھی جب پہاڑیوں میں
جب گونجتی تھی وہ گھاٹیوں میں

آتے تھے وحوش سب نظر مست
ہوتے تھے سب شجر حجر مست

نغمہ کا ہیکو تھا سحر تھا
اُسمیں یہ جذب یہ اثر تھا

جیسے پروانے روشنی پر
یا جیسے چکور چاندنی پر

ساتھ اُسکے طیور گھومتے تھے
وہ گاتی یہ گرد جھومتے تھے

وہ دل میں چبھنے والی تانیں
سینے بر ملانے والی کوکیں

پکڑے ہوئے کان اپنے کوئل
نغمہ بھولے ہوئے عنادل

گرد اُسکے سکوت میں کھڑے تھے
چونچیں گردن میں اپنی ڈالے

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

## دعوت گل کا دوسرا جلسہ

جو صورتین دل بہلنے کی ہین | اور جو ممکن ہین وہ یہی ہین
جلسے ہون دھوم دھام کیساتھ | میلے ہون ازدحام کے ساتھ
گانا ہو ناچ ہو خوشی ہو | سیرین ہون ہنسی ہو دلگی ہو
یہ سوچکے وہ حزین و دلگیر | یعنی شاہنشہِ جہانگیر
بولا وہی جلسہ پھر سہی آج | بہلے تو کسی طرح سے جی آج
اس مرتبہ شالامار[1] مین ہو | بستان صدا بہار مین ہو

[1] ایک وسیع میدان مین لب جھیل یہ عظیم الشان باغ شاہجہان بادشاہ نے تعمیر کرایا تھا اسوقت تک دنیا کے تمام پھلدار درختون اور پھولون کی جھاڑیون سے یہ باغ اپنا آپ نظیر تھا۔ جھیل کا پانی ایک مشین کے زور سے چڑھا کر باغ کے بیچ سے بصورت ایک نہر کے بہایا گیا تھا جس سے باغ کی کیفیت اور بھی پرلطف ہوگئی تھی اس مین شک نہین کہ اس باغ کی آراستگی اور خوبصورتی مین مغلیہ بادشاہون خصوصًا جہانگیر نے نفاست کی سب سے اچھی تصویر کھینچی تھی جہانگیر اور نورمحل تو اس باغ پر ایسے فریفتہ تھے کہ بہار کا موسم کشمیر مین گذارتے تھے نہر پر تھوڑے تھوڑے فاصلہ پر پل قایم کرکے اُنپر خوبصورت خوبصورت بارہ دریان اور شہ نشینین سنگ مرمر کی بنائی تھین۔ اِن شہ نشینون مین حسین اور مہ جبین نازنینون کا جمگھٹا بازار کی رونق کو اور بھی بڑھا رہا تھا جو دید کے قابل ہوتا تھا وسط باغ مین عالیشان بارہ دری سنگ سرخ اور سنگ مرمر کی خاص بادشاہ کے قیام کے لیئے اور اُسکے ہر چہار جانب نہرون پر چھوٹی چھوٹی شہ نشینین محلات اور خدام شاہی کے لیے عجیب خوبصورتی اور نفاست سے بنی تھین۔ بیان کیا جاتا ہے کہ باغ کے صدر دروازہ پر جو کواڑ لگے تھے اُن کے لیے سنگ موسے کے تھے اور اُن دلھونپر سُنہری بیل بوٹے نہایت نفاست سے

تھی حکم کی دیر دم زدن مین　بھنگا نہ رہا اُس انجمن مین
اُمرا کا اودھر ہوا جو ریلا　سب اُٹھ گیا ہاتھون ہاتھ میلا
اب چلکر شالا مار دیکھین　میلے کی وہان بہار دیکھین
اُسکی وہ عالیشان کوٹھی　جو شاہی طور پر سجی تھی
اسوقت بنی ہے بقعۂ نور　اور جمع ہین اُس مین حور ہی حور
دنیا کے چنے ہوئے پریزاد　جن سے کشمیر ہے اب آباد
بانکے ترچھے حسین سجیلے　پیارے - البیلے - اور نکیلے
جو نہر پہ جا کے ہر سحر روز　پیتے ہین آبِ حُسن[۱] افروز
بن ٹھن کے یہ مہوشانِ کشمیر　کرتے دلِ عاشقان ہین تسخیر
اور ہند کے طائفے زنانے　شہرت دی ہے جنھین خدا نے
پاکر رقص و غنا سے فرصت　فرصت ؟ - اُنکو کہان ہے فرصت
دن بھر ہے عاشقون کا تانتا　ایک آتا ہے اور ایک جاتا
پہنے ہوئے سب لباس زرین　یکجا ہین مثالِ ماہ و پروین
اور ہین ہزار عشوہ و ناز　شاعر[۲] کے چمن ہین نغمہ پرداز

بنے تھے یہ کواڑ کسی مشہور مندر سے نکال کر شالا مار کی آراستگی مین شامل کئے گئے تھے۔ نوٹ

۱ؔ کشمیر کا حسن ہندوستان مین مشہور ہے اور خیال کیا جاتا ہے کہ کشمیر کے چشمون مین یہ اثر ہے کہ اُسکے پانی مین نہانے سے حسن دوبالا ہو جاتا ہے اور اس خیال کے مطابق ہر کشمیرن کا فرض ہے کہ وہ روز صبحکو چشمون کے صاف شفاف پانی مین نہا کر اپنا حسن بڑھائے۔ نوٹ

کیا بھاؤ کھڑی بتا رہی ہین — کیا خوب بہاگ گا رہی ہین
چلمن کی آڑ مین خواتین — شاہی حرمین بزیب و تزئین
دنیا کے انتخاب معشوق — بےمثل اور لاجواب معشوق
مغرب کے سنہری بال والے — مشرق کے گلابی گال والے
یورپ کے نیلی آنکھ والے — پورب کے کٹیلی آنکھ والے
نوخیز کچھ اور کم سنین کچھ — کچھ پارسنین یہودنین کچھ
دو اک نصرانی لڑکیان بھی — یونان کی پاک دیویان بھی
دو اک گلزار نیل کے پھول — گویا باغ خلیل کے پھول
کچھ دیویان اُنمین سائپرس[۱] کی — پریان کچھ کوہ کاکسس کی
جو بیٹھی پہاڑ یونپہ دن بھر — تتلیون کا دیکھتی ہین منظر
وہ کاہکشان کا رنگ اُنکا — وہ اُنکا پھیر پھیرانا گویا
کرنون کی سحر کاریان ہین — پھول اُڑتے ہین تتلیان کہان ہین
چلمن مین ہین اسطرح نمایان — القصہ یہ تمام پریان
سائپرس اور کاکسس کی — گویا ہین بلبلین قفس کی

---

[۱] سائپرس - میڈیٹرینین سی کے شمالی مشرقی ساحل پر یہ پہاڑی حصہ ملک واقع ہے - کوہ کاکسس یا قاف کا سلسلہ سائپرس سے ملا ہوا ہے - یہانکی پہاڑی عورتین حسن وجمال مین ایسی مشہور ہین کہ یہ حصہ بہارکلیرستان سمجھا جاتا ہے - کسی زمانہ مین یہان کی بھگائی ہوئی کمسن لڑکیان عرب کی بازارونمین بہت قیمت پر فروخت ہوتی تھین اور جب خریدنے والے تاجر اُنکو ہر قسم کی تعلیم ویکر خصوصًا موسیقی اور شاعری مین کامل کرکے شاہی دربارون تک پہونچاتے تھے اُسوقت اُن کی قیمت لاکھون تک پہونچتی تھی -

# برقع پوش عربن

دربار مین آکے شاہِ ذیہوش | بیٹھا رہا تا بدیر خاموش
دل مین اپنے وہ کہہ رہا تھا | کشمیر کا آج بچہ بچا
پیشہ ور اور تمام تجار | شرفائے ہر دیار و امصار
دہلی کے سب وزیر وزرا | اور آگرہ کے امیر اُمرا
میرے محلات کی خواتین | حاضر ہین سب بزیب و تزئین
ہر شخص خوشی مین اور مزے مین | ہر شخص سرور مین نشے مین
جز نور محل کے۔ آہ او نور | اور اے میری بہشت کی حور
تو وہ کہ تری ہنسی کا انداز | کرتا تھا سب مین تجکو ممتاز
بے تیرے آہ او ستمگار! | ساری دنیا ہے تیرہ و تار
گذرا دن اور ہوگئی شام | تو آئی مگر نہ او دل آرام
ہوتی اسوقت کاش موجود | اور تو گاتی بلجن دا ؤ د
گا گا کر میرا دل لُبھاتی | خود ہنستی اور مجھے ہنساتی
مقبول دعا ہوئی اسی رات | اور کیون نہو یہ بھی ہے کوئی بات
دنیا کی مراد جس سے بر آئے | وہ آپ ہی نامراد رہجائے
یان شاہ تھا اِس خیال مین اور | وان ہو گیا انتظام فے الفور
جنگل کی کٹی سے ایک پیکر | برقعہ اوڑھے سیاہ یکسر
عربن کی سی وضع بنائے | طنبورہ سلیقہ بغل مین دابے

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

جھپٹی سوئے شالامار کشمیر جسطرح کڑی کمان کا تیر
ٹیلو نپر چڑھتی اور اُترتی سبزہ کو پائمال کرتی
چھپتی ہوئی جھاڑ جھاڑیونمین لہراتی ہوئی پہاڑیونمین
کتراتی نالون اور گڈھونسے کھیتون سے اور جھونپڑونسے
جلدی جلدی قدم بڑھاتی مجمع کو چیرتی ہٹاتی
محفل مین آکے ملگئی وہ موقع کی منتظر رہی وہ

## بزم نغمہ وشراب

دربار یہان جما ہوا تھا اور دورِ شراب چل رہا تھا
بہر تفریح قلب محزون اچھی شئے ہے شراب گلگون
ہرچند بہت بُری ہے لت یہ غم تو کردیتی ہے غلط یہہ
پہچانے ہوئے نظر تھا ساقی آخر اِسی کام پر تھا ساقی
پاتے ہی نگاہ کا اشارہ اک سانس اک آہ کا اشارہ
حاضر آیا باز و سامان لادے ہوئے اکل و شرب کے خوان
چاندی سونیکی کشتیونمین گنگا جمنی پیالیون مین
پھل اور فواکہات ہر قسم خوش ذائقہ میوہ جات ہر قسم
کوہستان کا سبن کے انگور پُر مغز۔ بڑے۔ سُنہرے انگور
شیرین شاداب انار کابل اور سیب خوشگوار کابل
کلکتہ کا لذیذ کیلا سب میونکا جواب اکیلا

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

ہے پھل جو ملایا کا منگسٹین　　شیرین سے بھی زیادہ شیرین
وہ میٹھا شہد سا چھوارا　　جس سے مشہور ہے بخارا
میٹھے اخروٹ جبکہ ہون خام　　پستے۔ چلغوزہ۔ اور بادام
بصرہ کی کھجورین آلو بالو　　خوبانی۔ یعنی زرد آلو
کشمیر کی تازی تازی کشمش　　کابل کی خوشگوار شمشش
وہ تخمک شمشش ملک ایران　　خوبانی سے کہتے ہین جسے یان
خوش ذائقہ لوزا اور مربے　　بادام کے سیب کے بہی کے
گلدانون یشب کے برتنونمین　　قابون مین اور رکابیون مین
صندل کی کشتیونمین یہ سب　　حاضر تھے قرینے سے مرتب
ساتھ اسکے شرب کا بھی سامان　　انگوری اور شراب ریحان
رومی انگریزی اور چینی　　شیرازی اور شام یمنی
شیشون مین اور صراحیونمین　　بلور کے صاف کنٹرون مین
خوشبوئین وہ انکی فرحت افزا　　وہ انکا سنہرا رنگ آہا
کیا لال پری چمک رہی تھی　　کیا سرخ شفق جھلک رہی تھی

منگسٹین ( mangosteen ) تمام دنیا کے پھلون مین سب سے زیادہ شیرین اور لذیذ میوہ ہے۔ جزیرہ ملایا اسکی پیداوار جسقدر فخر کرے بجا ہے اسکا ذائقہ اعلے قسم کے آم سے کسیقدر ملتا ہوا ہے مگر ظاہری شکل، اور رنگ مین آم سے بالکل مخالف ہے۔ نوٹ

تخمک شمشش۔ ایران کا ایک خوش ذائقہ میوہ ہے۔ ہرچند یہ ایک قسم کی خوبانی ہے لیکن معمولی خوبانی سے کہین اچھا ہے۔　　—نوٹ—

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

گویا زیلان کا بڑا لعل — یعنی وہ آگ کا ڈلا لعل
قبلائی خان نے جسکی قیمت — دی تھی اک شہر کی حکومت
گویا اُسی لعل کو گلا کر — ساقی لایا تھا بھر کے کنٹر
بیشک تھی وہ اُسی کی تنویر — کرتی تھی جو ہر نظر کو تسخیر
سب کی نظر اُسطرف لگی تھی — سب کے دلمین یہ جم گئی تھی
یعنی اُس لعل کا یہ خون ہے — کہلاتی اِسی سے لعلگون ہے
القصہ شراب ناب ہر قسم — سامان گزک کباب ہر قسم
مچھلی کے مرغ کے خسی کے — شامی اور کوفتے پسند سے
حلوان کی رانین چند بریان — مرغ بریان۔ پرند بریان
پیتا تھا شاہ گھونٹ پر گھونٹ — انگوری شراب جسکا ہر گھونٹ
جام اطہر سے تھا برابر — لبن و کوثر کے تھا برابر
یعنی غم دہر کھو رہا تھا — اور دل سیراب ہو رہا تھا
معلوم یہ ہوتا تھا کہ ساقی — چھوڑے کا کوئی جگہ نہ باقی
جسمین گم گشتہ دوست کی یاد — اگر ہو دو گھڑی کو آباد

کہاجاتاہے کہ شاہ زیلان کے پاس ایک نہایت بیش قیمت لعل تھا کہ اُسکا مثل نتھا۔ قبلائی خان نے شاہ زیلان کے پاس پیام بھیجا کہ اگر وہ بیمثل لعل تم میرے ہاتھ فروخت کرو تو مین فلان شہر تمکو بطور قیمت دیتا ہون۔ شاہ گیلان نے جواب دیا کہ اگر ساری دنیا کی بادشاہت بھی تم مجکو دیدو تو مین منظور نکرون۔ ارا کین اور وزرا کوشش کر رہے تھے کہ جہانگیر کسیطرح خوش ہو اور اُسکے دلسے نورجہان کی بیچین کرنیوالی یاد کسیطرح دور ہو۔ کیونکہ علاوہ اسکے کہ دعوت کل کا لطف جاتا تھا بادشاہ کی اس بدمزگی طبیعت سے ملکی کامون اور نظم ونسق مین خلل پڑنے کا اندیشہ تھا۔ گم گشتہ دوست کا اشارہ نورجہان کی طرف ہے۔

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

کیسا سیراب کر رہا تھا | کونے کونے کو بھر رہا تھا
اور اپنی نشیلی آنکھ سے شاہ | کرتا تھا جدھر نگاہ ناگاہ
کہتا تھا اپنے دلمین لو اور | محفل ہے شراب مین شرابور
اب ساقی بھی دے رہا تھا ساغر | رگ رگ سے کے ٹھہر ٹھہر کے تھم کر
گویا مانند پیر عارف | ساقی اس سے تھا خوب واقف
کتنی آگ اِس مین مشتعل ہے | کتنے پانی مین طفلِ دل ہے
دخت رز سے جو ہم بغل تھا | یون شہ کا کھِلا ہوا کنول تھا
جیسے گنگا مین[۱] نیلوفر پھول | دل کا ہیکو تھا شگفتہ تر پھول
اس لطف مین شاہ مسکرا کر | اور لب سے جام مے ہٹا کر
جس شے پہ نگاہ ڈالتا تھا | اُسمین مے ناب کا مزا تھا
ہر چیز سے مے ٹپک رہی تھی | اور اُسکو نگاہ چاٹتی تھی
گویا تھی باڑھ پر مے ناب | ساری محفل تھی مے مین غرقاب
سب کچھ سہی پر یہ سب تھا بے لطف | بے نغمہ و بے طرب تھا بے لطف

[۱] ہنود کے اعتقاد کے موافق آفرینش انسان نیلوفر کے پھول سے ہوئی اسطرح پر کہ جب خدا کو آدم کا پیدا کرنا منظور ہوا تو سب سے پہلے ایک انڈا پیدا کیا گیا جو ۹، چوجگی یعنی بیالیس لاکھ چالیس ہزار سال تک سطح آب پر رہا۔ پھر بحکم خدا وہ انڈا ٹوٹا اور اُس سے سہسر شیر کھا پیدا ہوا جسکے ہزار ہزار سر اور ہزار ہزار بازو تھے۔ سہسر شیر کھا کی ناف سے گل نیلوفر پھولا اور اُس پھول سے سری برہما جی یعنی حضرت آدم پیدا ہوئے بعضون کا خیال ہے کہ گل نیلوفر گنگا مین پھولا تھا۔ واللہ اعلم۔

فوراً ایک مہ جبین گل پیرہن — مہ پارہ و نازنین کم سن
وہ زہر بھری نشیلی آنکھین — وہ نشتر سی کٹیلی آنکھین
رکھے جو لاگ دل جگر سے — اللہ بچائے اُس نظر سے
یک چشم زدن مین صورتِ برق — دریائے جواہرات مین غرق
حاضر آئی بہ نازو انداز — اور چھیڑ کے وہ ترانۂ ساز
بہر تفریحِ بزم تمکین — گائی یہ فارسی کی تضمین

× × × × × × × × × ×

بیا گر خواہشِ خلد برین است — کہ خلد است این مقام و بالیقین است
مسرت ہائے تازہ تازہ اینجا — یکے موجود و دیگر در کمین است
ہمانا صورتِ امواجِ دریا — یکے پیش است و دیگر در پسین است
اگر یک[1] نازنین قطع وفا کرد — دگر قایم مقامش نازنین است

اگر فردوس[2] بر روے زمین است
ہمین است و ہمین است و ہمین است

ہم اینجا آہِ سردِ خوبرویان — پُر از عشق و محبت ہمنشین است
بہ بوے این نکہتِ گل کو شگفتہ — ز شوخیہاے مرغ انگبین است
ہم این اشک اند آن قطراتِ نیسان — کزان در بحر ہا درِ ثمین است

---

[1] نور محل کیطرف اشارہ اور دوسرے مصرعہ مین اپنی نسبت کنایہ ہے۔
[2] دیوان خاص کے اندرونی سطح دیوار پر زیر کانس سنگ مرمر پر سونیکے حرفونمین یہ فارسی شعر لکھا ہوا ہے دیوان خاص شاہ عالم بادشاہ کا بنایا ہوا تھا اور اُسیکے عہد مین یہ کتبہ لکھا گیا ہو گا۔

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

بہاء بوسہ و خندہ چہ باشد　　چو قدرِ اشک و آہ اینجا چنین است

اگر فردوس بر روئے زمین است

ہمین است و ہمین است و ہمین است

خوشا جامِ مئے عشق است لبریز　　ملک پروانہ این انگبین است

ہمین جام است یا آن چاہ بابل　　کہ تسخیر ملائک بر زمین است

ہزاران جلوہ ہا پیدار و این چشم　　اگر غارت گر ایمان و دین است

بیاور عیش و عشرت کوش شاعر　　بلے منشاء قدرت ہم ہمین است

اگر فردوس بر روئے زمین است

ہمین است و ہمین است و ہمین است

گر جن کا نغمۂ خوش آیند　　جیسے ہی بزم مین ہوا بند

اور اک آئی پیاری آواز　　حورونکی سی رسیلی آواز

اور گونج اُٹھی تمام محفل　　حیرت مین تھے مطربانِ کامل

آواز یہ ہے کہ بانسری ہے　　آہا کیا صاف بج رہی ہے

ڈوبی ہوئی ہے اثر مین کیسی　　چُبھتی ہے دل و جگر مین کیسی

نغمہ وہی تال و سُر وہی ہے　　لیکن یہ چیز اور ہی ہے

بچّے بوڑھے سکوت مین سب　　حیرت مین تھے یہ کیا ہے یارب

دربار مین تان اُڑانے والا　　آخر یہ ہے کون گانے والا

دیکھا تو قریب اک سیہ پوش　　طنبورہ لئے ہوئے در آغوش

گاتا ہے بہ نغمۂ خوش آیند　　برجستہ بند ذیل کا بند

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

# صفائی اور خاتمہ

ازان خوشتر کہ گفت این شوخ مطرب | بہشتی دیگرست و بالیقین است
اگر دستِ کسی با دستِ دیگر | ہم بستہ بیک دستار دین است
وہم از ہر دو جانب آتش عشق | فروزان تا بوقت واپسین است
دمے از این حیات عشق خوشتر | زصد سالہ تعیش بالیقین است

اگر فردوس برروئے زمین است
ہمین است وہمین است وہمین است

یہ شعر نہ تھے کچھ ایسے موزون | مضمون بھی نہ تھا کچھ ایسا مضمون
لیکن جادو بھرے ہوئے تھے | محفل مین سحر کر رہے تھے
بیساختہ ہوکے یکزبان سب | بول اُٹھے پیر اور جوان سب
کیا گا یا خدا گواہ عمر بن | کیا کہنے ہین واہ واہ عمر بن
سب نے تعریف کی مگر شاہ | اُسکے دل سے تھا کون آگاہ
تصویر کیطرح تھا وہ خاموش | کہتا تھا یہ کون ہے سیہ پوش
تھی لب پہ مہر کون پوچھے | کون اُسکو نظر اُٹھا کے دیکھے
گو کچھ آواز آشنا ہے | یون پوچھ اُٹھنا بھی ناروا ہے
دل مین سوچا کرو تامل | اچھی نہین چھیڑ بے توسل
یہ معاملہ کچھ تو صاف ہوجائے | بہتر ہے کچھ اور یہ ابھی گائے
یاری نہ زبان نے دی بہرطور | ہاتھون کے اشارے سے کہا اور

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

× × × × × × × × × × × × × × × × ×

او تخت نشین او تاج بسران شاہی محلونسے نکل

یہ گھر قابل تیرے نہین ساتھ مرے صحرا کو چل

وحشت خیز پہاڑ ہین لیکن ہنستے ہین وہ پھولونسے

اور وہ پھولونکا سایہ جس مین بیٹھنے کو دل جائے مچل

سادے ہین ریگستان مگر انپر نقش سم غزال

گویا فرش سنگ مرمر ہے اِسی ریگستان کی نقل

چل — یہ عرب لونڈی تیری تنہائی مین تیرے ساتھ رہیگی

اور چمک کر یہ شوخ آہو تیرا دل بہلائین گے چل

آہ یہ لہجہ اور یہ نگاہین صاف پتہ دیتی ہین سب مجھے

تونے ڈھونڈھ لیا ہے کوئی میرا مقابل میرا بدل

چل گر تیرے دلمین نہین ہے اور کسیکا شعلۂ عشق

اور نہ کوئی یاد کہ ڈالے آکے میری خلوت مین خلل

چل گر تجکو مجھسے وہی ہے عشق جو مجکو تجھسے ہے

ایسی صاف محبت دلمین جسطرح ہے تال مین جل

لیکن گر تو میرے لیے چھوڑے کسی محبوبہ کو

اور مٹا کر نقش و نگارِ خانہ دل کو کرے کھنڈہل

تو آہ ایسے اُجڑے گھر کو میرا اسلام اے تخت نشین

اِس سے تو یہ بہتر ہے گر مین بیچین اور بیکل

سطح برف پہ دریا کے شب کو بنالوں گھر اپنا
اور شعاع شمس کی حدت سے وہ سحر کو جائے پگھل

× × × × × × × ×

اس نغمہ مین کچھ عجب اثر تھا — جادو سے بھی زیادہ تر تھا
گویا اک ہوشیار عامل — تھا کیلتا بادشاہ کا دِل
گا گا کر سحر کر رہا تھا — شیشہ مین پری اُتارتا تھا
ہر تال پہ اُسکا نغمۂ مست — ہوتا تھا دلمین شہ کے پیوست
کچھ برچھیان دلمین گڑ رہی تھین — کچھ چوٹین جگر پہ پڑ رہی تھین
اور شہ کا یہ حال تھا کہ ہر بار — چونک اُٹھتا تھا زدپہ ہوکے ہوشیار
اُمرا وزرا سمجھ گئے تھے — اس برقع مین کون دلربا ہے
کیا تاب بھلا تھی دوسرے کی — کہتا جو یون تپے تپے کی
حیران تھی دم بخود تھی محفل — تھی بزم سکوت ساری محفل
تھیٹر کا ڈراب سین پر وہ — آہستہ آہستہ اُٹھ رہا تھا
جب صاف نظر جمال آیا — بھولے ہوے کا خیال آیا
شہ ہاتھو مین جام مے لئے تھا — پینے کے قصد سے لئے تھا
اتنا بے اختیار ہوا وہ — مے لب سے ہٹا کے رک گیا وہ
اور ترچھی نظر سے داہنی سمت — دیکھا کیا غور سے اُسی سمت
یکبار اُٹھکر ٹپک کے ساغر — بول اُٹھا اُسکا نام لے کر
"آہ نور محل۔ ارے یہ تو ہے" — مین بھی کہون کون خوشگلو ہے

یہ نغمہ گل ہی کیون نہ گایا　　ناحق طول اس قدر بڑھایا
کرتا مین سب تجھے معاف اُسیوقت　　کرلیتا دل اپنا صاف اُسیوقت
جب بھی تیرا ہی تھا وہ نخچیر　　اب بھی تیرا ہی ہے جہانگیر
وہ سب تجھسے خفا ہو غیر ممکن　　تو اُس سے جدا ہو غیر ممکن
برقع کو پھینک کر بڑھی وہ　　اور سینہ سے شہ کے لگ گئی وہ
دونون کے صاف ہوگئے دل　　گویا کبھی میلے ہی نہ تھے دل
وہ سینہ سے شاہ کے لگی تھی　　اور چپکے چپکے کہہ رہی تھی
جب دیکھونگی اب سے صورت گل　　آجائیگی یاد دعوتِ گل

بھولے گی کبھی نہ اے شہنشاہ
اچھی دعوت کی واہ واہ واہ

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri